# بسم اللّٰه الرحمن الرحیم

جمیع حمد سزاوار هي اُس خالق کو کہ جسنی اولادِ آدم
کو جہل کي تاریکي سے نِکال کر روشني عقل کي بخشا
اوٗر سِلسلہ بنيِ آدم میں پیغمبر آخرِ زمان کو پیداکر کے
درمیانِ نیکت و بد کے فرق ظاهرِ کیا صلوات و سلام اُس
نبي مُختار اوٗر اُس کے ال عظام و اصحاب کِرام پر صاحبانِ
فِطرت پر ظاهرِ هووے کہ میں سیّاح جہان گرد و آوارہ ملکٗ
نور دیعنی شیخ اِعتصامُ الدّین بیٹا تاجُ الدین کا باشندہ
پاچهنور کا از بسکہ آنجور کي کِشش سے وِلایت کا سفر کیا
اوٗر کُچھ عجایب و غرایب صُنعتان و اشیا ولایت کے
جو دیکها اُس کا مُفصّل بیان کرنا نِهایت طول داستان
تهي اِسواسطے جو دیکهنے والون کو اِس کِتاب کیے فایدہ
کُلّي حاصل هو بطورِ اختِصار کے لکها اور کتاب خابِ دُنیا
میں اس کِتاب کو اپني یادگاري کا نقش چهوریا

# ۱

## پهلا احوال مُصنّف کا و سبب ولایت کو جانے کا — جهاز پر فرانسیس کیه سوار هوا — کیفیت قبله‌نما کیے و بادان کیه

میں عمل میں جعفر علیخان مرحوم که رفاقت و صُحبت سیے شیخ سلیم‌الله مُنشي و مرزا مُحمد قاسم میرمُنشي نوّاب مرحوم کیے نوشتخواند میں فارسي کي قُدرت بهم پهنچاکر حکومت میں قاسم علیخان کي میجر پارک صاحب کي سرکار میں نوکر هوا اور اسد زمان خان اور راجه بیر بهوم کیے جنگ میں حاضر تها اوس جنگ کیے بعداز حضرت شاهِ عالم بادشاه کي مُلازمت حاصل کرکر همراه میجر صاحِب کیے کلکتیے کو آیا اوس وقت میں سب صاحِبان انگریز کیے سرکار میں آٹھ مُنشي نوکر تهے

میجر پارک ولایت کو جانیہ کہ بعداز اُن کیچھ سِفارش سے ستریچی صاحب کیے پاس نوکر ہوا اور چندی قُطب پور کی تحصیلداری کیا اِس پیچھیہ دوسریہ صاحبان کی نوکری مین داخل ہوا

القِصّہ جَوانی کی دِنان سب صاحبان کی نوکری مین گذریہ اب جو بوڈھا ہیہ کیے وقت ہرایک قِسم کی تصدیعہ پاتا ہون یہہ بھی میری بدبختی ہی ۔

سَن ایک ہزار ایک سو اَسّی ہِجری مین نواب شجاعُالدّولہ الہاباد مین لارڈ کلیف صاحب کی معرفت درمیانِ اپنہ اور کمپنی کہ عہدنامہ لِکھایا اور شاہِ عالم سے رُخصت ہوا لارڈ کلیف صوبہ بنگالہ اور بہار اور اُڈیسہ کی دیوانی کی سند کمپنی کیہ نام پر اور اوس ملک کی حُکومت کی سند نام سے نجمُالدّولہ جو بیٹا میر محمد جعفر علیخان کا تھا بادشاہ کہ حُضور سے لِکھوا لیکر رُخصت ہونا چیاھا اوس وقت شاہِ عالم نے آنسو آنکھہ مین لاکر کھہ کہ تُم کمپنی کا کام اپنی خاطر خواہ

بندوبست کیے اور بالکُل هماري دولت کي مضبوطي کے
لیٔے کُچھ دھیان نکیٔے انگریزي فوج دهلي کا تخت قایم
رهي تک هماري حُضوري مین نهین رکهه اور مُجهه کو
چو طرف کیے دُشمنون کے بیچ مین چهورکر چلے جاتیے
هو لارد کلیف اور جنرل کارناک اِس بات سے بهت
غمگین اور تهورا شرمندہ هوکر جواب دیٔے کہ انگریزي
فوج آپ کے حُضور مین رکهنے کے واسطے سِواے حُکم
بادشاہ ولایت کیے اور بیے دریافت کرنے مرضي صاحبان
کُمپني کے هم حُکم نهین کر سکتے هین لیکن اب هم
بادشاہ ولایت وغیرہ کو عرض کرینگے جب حُکم ولایت
سے پهُچیگا البتہ وہ بندوبست هوجایگا مگر جواب با صواب
وهان سے آنے تک مصلحت اور مُناسب یہ هي کہ
آپ الهاباد مین رهین اور اِن دِنون مین جنرل اِسمت
انگریزي فوج کے سِپہسالار مُقرّر هوئے هین اور وہ ایک
پلٹن اپنے ساتهہ لیکر آپ کے حُضور مین رهینگے اور سب
طرح کي نوکري اور خیر خواهي بجالاوینگے اِسکے سِواے

انگریزي فوج کي چھاوني اب جون‌پور مین مقرّر هوي
هي جون‌پور الهاباد سیه نزدیک هي ضرور کیه وقت
تمام سپاه آپ کی حضور مین حاضر هونگه اوٗر آپ سب
طور سه خاطر جمع رهو بعداز اتفاق سه نوّاب منیرالدّوله اوٗر
راجه شتاب رای که اوٗر مطابق مرضي شاه عالم کیه لارد
صاحب خط لکھه اوٗر بھیجه مین بادشاه ولایت کیه
طرف مشغول هویه اوٗر مطلب خط کا یه تھا جو مدد
اور کمک فوج انگریزي کی سپه‌سالاري سی سرداران انگریز
کی مجھ کو چاهیه سو آپ کي مهرباني سی هونا ضرور هي
اوٗر همارے تمھارے درمیان دوستي و محبّت روز بروز
ترقي پاوے اوٗر مین تمھاري دوستي پر نظر کر کیه صوبه
بنگالا و غیره کي دیواني کي سند کمپني کے نام پر لکھکر دیا
هون اوٗر سرداران تمھاره سرکار کیه میرے ساتھ نیکي اوٗر
خیرخواهي بجالاٖیه اس مضمون کا خط ایک لاکھ روپیه
کے تحفون کي ساتھ روانه کرنا مقرّر کیه

چنانچه نوّاب منیرالدّوله اوٗر راجه شتاب راٖیه لارد

کلیف کیے ساتھ کلکتہ کو آئے اور لارڈ کلیف مصلحت سے
جنرل کارناک و کپتان س و جارج وانسٹارت صاحب و
نوّاب مُنیرالدّولہ اور راجہ شتاب راہ کہ بغیر اطلاع دوسرے
صاحبان کونسل کے باغمیں دمدمہ کہ جاکر خط لکھاکر شاہِ
عالم بادشاہ کی مُہر خط پر کرکے خریطہ اُسکا کپتان س کہ
حوالے کیے کیونکر کپتان س بطور ایلچی کی طرف سے
بادشاہِ ہندوستان کیے شاہِ وِلایت کی حُضور میں جاویے
اور تحفہ ایک لاکھ روپیہ کیے حُضور میں شاہ ولایت کی
گذرانیے اور اپنا مطلب و مقصد حاصل کرکر پھرآویے اُس
وقت کوئی مُنشی شاہ عالم بادشاہ کیے طرف سے همراہ
کپتان س کی جانا ضرور هوا القِصہ سب صاحبان مجھہ
کو بھیجنا مُقرر کیے اور چار هزار روپیہ خرچ کیے واسطے
بادشاہ کی سرکار سے مُنیرالدّولہ کي معرفت میرہ تیئن دلویے
آیندہ بادشاهي عنایات کا مُجھہ کو اُمیدوار کیے الغرض
مُجھہ کو بھي جوانی کہ سبب وِلایت کہ سیر کي خواهش
هوي اور کپتان س کہ ساتھ جہاز میں سوار هوا

جب ایک هفتے کی راه چلے کپتان صاحب مجهه کو
کهه شاه عالم بادشاه کا خط لارد کایف صاحب میرے سے
لیکر قرار کیے که اب تک تحایف بادشاهِ ولایت کو بهیجنے
کے واسطے بنارس سے نهین بهیجے صرف نامه لیجانا مناسب
نهین بهتر یهی سال آینده مین نامه معه تحایف مجهه
کو پهنچیگا اور ولایت مین پهنچکر تمکو دیونگا نامه اور
تحایف شاه ولایت کے حضور مین گذراننا تمهارا علاقه
هی یهه بات سنکر هوش میرے جاتے رهے اور یقین سمجها
که حیله اسبات کا یهه سبب نهین آخر اپنی محنت کا
سفر کچهه فایده ندیویگا اگر آگے مین یهه بات جانتا تو یهه
کام نکرتا جبکه کار از دست رفته وتیر از شست جسته کا
علاج نهین هی لاچار هوکر خواهش خدا پر راضی هوا جهاز
کی سفر کی محنت و سختی اپنے پر آسان کیا
گیارهوین تاریخ شعبان کی سن گیاره سو اسی کو ماکهه
کے مهینے مین فضل الهی پر نظر کرکر هجلی کے گانون سے
جهاز پر سوار هوا قاضی شیخ علیم الله جو میرے تین پهنچا نے

آئی تھیں اُن کو رُخصت کیا فرقت سے وطن اور خدائی سے بیکون کی جو غم میرے دل پر گذرا سو خدا کو ظاہر ہی القصہ جب ناخدا نے جہاز کی لنگر اُٹھایا چہار روز کے عرصہ مین سرحد مین دریاء شور کے پہنچا جسکی موج سے بربوری رات کے وقت جیرامان کے سریکا چمکتے تھے مین غسل اب شور سے کرتا تھا اور طبیب فرنگ کے دریا کی آب و ہوا کو تندرستی اور بیمار کے حقمین نفع دینے والے سمجھتے ہین چنانچہ میرے تجربے مین آیا کہ کوئی بیماری مین مبتلا نہین ہوا مگر عارضہ پیچش کا جو تھا وہ بھی اسپغول کے کھانے سے دفع ہوگیا

خاصیت قبلہ نما کے لوہے مانند کاربا کے ہی جیسا وہ گھانس کو کھینچتا ہی یہ ایک قسم کا لوہا ہی جو لوہے کو کھیچتا ہے قبلہ نما کا کانٹا ہمیشہ شمال کی طرف جھکتا ہی اور قبلہ نما کے سبب سے جہاز چلانے کے کام مین صاحبانِ فرنگ بہوت قدرت رکھتے ہین اور جہاز

چلانیکا علم اور دوسریه عُلوم کو ایسا آسان کیۓ هین که
وِلایت کیے لوگ کو علم سِیکهنیه مین کُچهه محنت نهین
هوتی هي محنت و بهادُري که جسمین بهت قوّت رکهتے
هین ایسي ایسي مُشکل کام کرنیه کو اپنے پر آسان کیۓ
هین یِه کام اِسي قوم کا کام هي نهین تو دوسره کا مقدور
نهین چنانچه طوفان که وقت دوسره اور تیسره تمام پر
جهاز کیۓ چرهتیه هین اگرچه بارا سخت چلتیه اور کبهي
گدلون کیے سریکا جهاز کیه رسیون سے لتکتے هین اُن کیه
دِلون مین ذره بهي در نهین هي جیسا ک مین پِهرالیه کے
وقت دیکها ک کوئي رات بهوت طوفان تها تینون تمام
اوپر کیه توت گیۓ اور ایک گوره آدمي جو تیسریه
بادبان پر تها بادبان سمیت پاني مین گِرگیا اور پهریه
والا جهاز کا جو کناریه پر جهاز کیه کهرا تها اُسي وقت رسّي
پهینکا اور پکارکر بولا ک رسّي کو پکرلیه وُه گوره رسي کو هاتهه
پر لپیت لیا پهره والا اُسکو کهینچکر جهاز که اوپر لایا اور

وہ کوئی چوٹ نہیں کھایا اور تھوڑے وقت کے بعداز اپنے
کام میں مشغول ہوا

بادِ شرطہ اُس کو بولتے ہیں کہ طوفان جاتے رہے بعداز
جو بارا آہستہ آہستہ اور خوش مانند صُبح کے بارے کبھی
بھاگی اور اِس بارے سے جہاز کے لوگ کو طوفان کی
تصدیع پانے کے بعداز آرام ملتی ہی بعضے وقت ایسا
ہوتا ہی کہ کُچھہ ہَوا نہیں چلتی ہی جہاز کھڑا رہتا ہی
اور تمام اِس طرف اُس طرف جھوکے کھاتے ہیں اُسوقت
دریا کا میدان شیشے کے سریکا صاف اور نیلہ نظرآتا ہی
اُسوقت میں جہاز چلنیے سے موقوف رہکر کوئی جگہہ
ہفتہ اور کھیں دو اٹھوارہ رہنا ہوتا ہی اور خلاصیان
گانیے بجانے میں مشغول ہوتیے اور صاحبان اپنے بی‌بیان
سے ناچ اور خوشی کرتے ہیں مُجھہ کو تعجب معلوم ہوا
اور میرے دِلمیں ناامیدی کے باعث یہہ بات آئی اگر
جہاز تھوڑیے مہینے یہاں رہیے تو جِینا مُشکِل ہوگا اور میں
اپنے وطن کو کب پہُنچوں‌گا

۳

یہ کیفیت میرے پہنچنے کی مورس
کے جزیرہ میں اور دوسرا احوال
وہان کا

ساتوین تاریخ شوال کو مورس کو پہنچا ایک شخص
سارنگ یعنی جو سردار خلاصیان کا اور سات آدمی
مسلمان رہنے والے ہوگلی بلوار انیوہ کے جو عید کی نماز
کے لیے آئے تھے اُن سے مین ملاقات کیا دیکھا کہ ہرایک
آدمی جورو اور بچہ رکھتا ہے اور وہان رہکر وطن کو جانے
کی کچھ پروا نہین اور فرانسیس کی باندیان کو شادی کرکے
اُن کی غلامون مین داخل ہوے ہین اور فرانسیس اُن کو
نہین چھوڑتے ہین جو وطن کو جاوین مجھہ کو اپنے ملک
کے لوگون کے دیکھنے سے خوشی حاصل ہوی اور اُن کے
وسیلہ سے سولا روز رہنے کو اچھی جگہہ ملی

موریس کا جزیرہ ستر پر پانچ کوس کا چورا هي اُس
کیے بیچ مین پہار جنگل اور ویران جگہہ بهي هي مگر
مشرق کے طرف دو تین هزار بیگھہ زمین کا زراعت
کے لایق هي کہ اُس مین ایک چهوٹا شهر آباد کیے هین
فراسیس کوٹهیے اور قلعہ پهتر سہ بنایے هین اور اُس کیے
آس پاس باغان لگایے اور هر ایک عمدہ فراسیس پاو
کوس زمین کو اپنیے علاقہ مین لیکر اُس کیے اطراف بار
لگاکر اُسمین کهیت باري کرتي هي پچاس یا ایک سو
غُلام اور باندیان زراعت کے کام پر مُقرّر کیے هین غلام اور
باندیان کو جوائي اور چهنیں مین مادہ گاس کار اور ملبوار
کیے مُلک سیے جہاز کیے لوگ سیے جو بردہ فروش هین
بهاري قیمت سیے یعنے پچاس روپیہ ساٹه روپیہ کو مول
لیکر زراعت کہ کام مین مُقرّر کیا هي

وهان سِوایے بهُت رالہ دهان گیهون اور جواري کیے دوسرا
اناج نهین هوتا هي دولتمندان گیهون اور چاول بنگالا اور
دوسریے مُلک سیے لاکر کهاتیے هین غریبان اور غلام اور

باندیان کتنین بھٹ وغیرہ اناج پکاکر کھلاتی ھین دوسرا ایک
قسم جھار کی جر کا مولی کی سریکا وھان پیدا ھوتا ھی
اُس کا آٹا بناکر روٹی پکاکر کھاتیے اور مین ایک روز
تھوری کھایا اور مزا اُس کا نہ کھٹا نہ میٹھا نہ نمکین معلوم
ھوا آم تربوز کھیرا خربوزہ وغیرہ میوےی بنگالی کی جیٹ
کی مھینی مین خلاصیان کی معرفت وھان کی بازار سیے میلی
آم وزنمین پاؤ سیر اور بعض آدھا سیر کا تھا اور بیہ
ریشہ اور خوش مزا کھانیے مین آیا بعضی آم کا رنگت باھر
ھرا اور اندر نیلا تھا بنگالی مین اسطرح کیی آم کم نظر آئیہ
کاغذی لیمو اور لال مرچ وھان کی پھارون مین آپ سیے
آپ ھوتی ھین غریب لوگ جنگل سی لاکر بازار مین
بیچھتی اوس جزیریمین تانبیے کے پیسیے اور کوریان کا
رواج نھین مگر نوٹ کا کاغذ ایک سو روپیہ دو سو روپیہ
سیے لیکر آٹھ آنیہ اور چار آنیہ تک کا ھی وھی نوٹ
کا کاغذ خرید و فروخت مین مُتّرر ھی وھان کی جگھہ
بُھت سرد ھی اور مٹی وھان کی بالو سے میلی ھوی ھی

اسواسطی مٹی اور اینٹ کی دیوار نہیں ٹھہرتی ہی گھران
لکری سیی بناتی ہین گھر کی سائبان مین بھی تختیی بندی
کرتیی ہین لاکن زمین سی ایک دو ہاتھ بلند سندوقی کی
طرح بناکر اسکی نیچی چاک لگاتی ہین اچھا گھاس وہان
نہین ہی اسواسطی گھر کی چھت کو تختی کیی ٹکرون سی
کھپریل کیی سریکا ایک کی اوپر دوسرا ٹکرا رکھکر لوھیی
کیی میخون سیی بند کرتیی ہین تھورا بھی پانی اسمین
نہین گھس سکتا ہی ایک گھر کو پچاس ایک سو برس
تک مرمت کرنا ضرور نہین بنیاد گھر کی پایون پر الگ
رہتی ہی اسواسطیی جس جگہہ چھتی ہین گاری کی
سریکا دور یا نزدیک ہو ایک دو کوس گھر کو کھینچکر
لیجا سکتیی ہین

اس جزیریکیی اطراف مین بسبب خرابی کیی جگہہ
جہاز لنگر کرنیی کی نہین مگر شہر کیی نزدیک ایکہی
جگہہ ہی اس راستہ مین بھی تین کوس تلک خراب
جگہہ کا در بہت ہی اور بہت محنت سیی جہاز

کنارےکو پہنچتا هي اور جهاز کےنوےلوگ کتین وهان چلنا پهرنا مشکل هي اِس لئے پهلے فراسیس اور انگریز کے درمیان بهت برس تک جنگ تها اور انگریزان سب فراسیس کے جزیرون کو فتح کئے مگر یهِ جزیره فتح نهین کئے

بولتے هین که یهِ جزیره اول پرتکیس آباد کیا تها جب که اژدها اور سانپ بچهو اسمین نهایت سے تهے اِس سبب سے لوگ نهین رهسکے اُسوقت فراسیس کو دیا اور پادریان فراسیس کے قوم کے جادومنتر سے سانپ بچهو وغیره کو قید کرکے اور کشتیانمین چرهاکر وهان سے دو تین کوس کے پیلیور لیجاکر پاني مین چهور دئے جیساکه اُس تاریخ سے سانپ بچهو وغیره کا اوس جزیریمین نام نهین رها اِس بات کو خدا بهتر جانتا هي

مچهلي بهت هي لوگ گل اور جالے سے پکرتے هین لیکن کوئي مچهي بنگالے کي مچهلي سریکا نظر نهین آئي اگرچه بعضے مچهي کوي کے سریکا اور بعضے رنگ

مین سرن پوتّھا کیے سریکا ھي مگر مُنھہ کھُلا ھوا اور چورا
نھیدہ اور بھگت مچھّي کیے مانِند تھیے اور سب مچھیون
مین سیے پونٹھا مچھّي کہ جِس کا رنگٹ اوجلا اور ھر
ایکٹ جگھہ لال نُقطیے بھوت پسند اور خوش رنگٹ اور
مزہدار ھي اور دوسریے مچھیان بھي مانِند بوالي اور
موي کیے کھپلا رکھنیے والیے اور بیے کھپلا دیکنھیے مین آئیے
اور مزہ مین بھي خوش مزہ تھیے

جِس روز کہ اوس جزیریمین مینْ داخِل ھُوا اوسکیے
دوسریے دِن مِیھون اور بارا شروح ھوا تین چار دِن تلکٹ
بھُت طوفان چلتا تھا میھونِ زیادتي سیے پرتا تھا دو
جھاز فراسیس کیے جنس سے بھریے ھوییے دو دو لنگر کیے
بوجھہ سیے کھر یے تھے طوفان کے چھپکٹ سیے دو نو جھاز
لنگر سمِیت کسیے خرابي مین پھُنچکر ٹوٹ گییٔ اور
ھم لوگٹ کي سواري کا جھاز بھي خرابي اور اسپان کي
جنگي جھاز کیے نزدیکٹ پھُنچکر اور چوٹ کھاکر فضلِ
الٰھي اور محنت سیے بھادرون کي خیریت سیے پھِرایا

جهاز کیے باهر کے تختیے کو مار لگنیے سیے تهوڑا پاني اندر آیا اور دو کِشتي جو جهاز کے اوپر تهے ٹوٹ گیٔے اور تختیے ٹکڑیے ٹکڑیے هوگٔیے سولا دِن وهان جهاز کي مرمّت کے واسطیے رهنا هوا اِس طوفان مین بهوت جهازان ٹوٹ گیٔے اور خراب هویے اور اُس کیے بعداز کوئي طوفان ویسا برا وِلایت تگ دیکهنے مین نهین آیا اور کوي آفت نهین هوي کپتان س اور مستر پیکاک فراخ اور هنسي سے میریے تین بولیے کہ تُمهاریے قدم کي برکت اور بهتري سیے کوئي در ظاهِر نهین هوا مین جواب دیا کہ مُجهہ ناپاک اور غریب کیے قدم سي کیا خوبي هوگي لیکِن خُدا نیے مِهرباني سے اپنے بندون کي خبرداري کیا اپنے بندون کي اُمید کے کهیت کو تازہ اور سرسبز رکها

۳

یہ کیفیت کیپ گذ ہوپ اور
آیس سینشن کیے حزیری کا

جب کہ لنگر اُٹھایا منہہ جہاز کا جنوب و مغرب
کیے طرف تھا بعداز جہاز کیپ کیے نزدیک پہنچا اور
تب بہ سبب باد مخا لف کیے جہاز وہان سیے
پیلیور نہیں جاسکا پانچ سو کوس پیچھے ہٹ گیا پچیس
دن تلک بارا ایک طور پر چلتا تھا جب کہ بادِ مُخالِف
تھورا کم ہوا اور بہت محنت سیے کیپ کیے کونیے
سیے جہاز باہر نکلا
کیپ میں جہاز دو ہفتیے لنگر کیا
کیپ ایک کونہ حبش کیے ملک کا ہي کیپ کا
ملک قوم ولاند کي حکومت میں ہي ولندیز دریا
کیے کناریے پر بہت خوب صورت شہر بنایا اور طرح

طرح کیے وِلایتی جہار اور ہِندوستانی کیے لگایا جیسا کہ
انگور سیب ناشپاتی اور بہی اور امرود اور بِہ دانہ اور
آم اور کیلا وہان کیے لوگ سرد اور شمشاد وغیرہ کیے
درخت باغون و راستی مین لگاتیے ہین اور باغون کو
خوب دُرست بناتیے ہین آباد ہونیے کیے آگے کیپ
سب ویرانہ تہا اور کالے رنگ کیے لوگ اور جنگلی اِس
مُلک کیئے بازیگران کیے سریکا گہران اُٹہا لیکر قریب
سات آٹہ ہزار آدمی کیے عورت اور بچی اور گہوریے
بکریے گاۓ بیل کیے ساتہ دوسریے مُلک سیے کیپ مین
پُہنچکر تین چار برس تلک وہان رہکر پہر دوسریے
طرف جاتیے تہیے اُن کا لِباس کچے چمریے کا اور اُن
کی غِذا کچا گوشت اور دودھ بکری میویے جنگلی
ہی لوگ لمبیے قد کیے اور بدن موٹا اور دور مین ایسا
جلد اور چالاک تہیے کہ جنگلی سوٌر اور ہرنون کہتن
آسانی سیے پکرتیے

ہاتیونکیے چراگاہ کیے پاس دونگیے گریے کہودتیے جس

وقت ہاتیان پہاڑون اور جنگلون سے مندیے کیے مندیے
آکر چرانے مین مشغول ہوتے وہ لوگ بندوق کیے
آواز کرتیے اور اُن کو اوسطرف لیجاتیے گرون مین گرپرتیے
اور چند روز کیے بعداز دانیے پانی کیے نہونیے سیے مرجاتیے
یہہ لوگ ہاتی کیے دانت کو سوداگران کتین بیچتے

ولندیز بنگالیے کیے مرد اور عورت اور بچّون کو مول
لیتیے ہیے تہوڑیے غُلام اور باندیان سیے مین مُلاقات
کیا اگرچہ وہ لوگ ہندی اور بنگالی زبان کو بہول گیے
ہین لیکن اشاریے سیے کُچہہ کُچہہ بات کرتیے ہین اور
مچّہی شکار کرکر مُجہہ کو دیتے تہیے

جزیرہ اس سینتش کا کیپ کیے شمال و مغرب
طرب ہے ایک مہینیے کیے عرصیے مین وہان پُہنچیے وہ
ٹاپو ویران ہے مچّہی بہُت ہے اُن مچہیون مین ایک
چہوٹی مچّہی کوئی مچّہی کیے سریکا مُنہہ کُہلا ہوا
کہپلا بدن پر کالا رنگ بہُت مزہدار بیحساب ہے جہاز
کیے خلاصیان گل سیے پکرتیے ہین

دریا کي تانبیل بہُت بري وزنمین دو من کیے برابر
بلکہ اُس سے زیادہ هي چاندني راتمیں اندیے دینے
کیے واسطے کنِاریے پر جزیریکیے جو تمام بالو هي جاتیے
هین جہازیي لوگ چھپکر دور بیٹھے جب کہ تانبیل
پاني سیے نِکل کریے لوگ جَست کرکر پیچھے سیے تانبیل
کو پکڑلیتیے اور اُس کو اوندھا کردیتیے هین اِسیطرح ایک
راتمین چالیس پچاس تانبیل کتین پکڑکر جہاز کیے
لوگون کو گوشت اور اندیے کھلاتیے سیے خوش کرتیے هین
چنانچہ ایک روز کیے واسطیے ایک تانبیل جہاز کیے
آدمیون کیے کھانیے کیے لیٔے بس هوتي هي

پرندیے جانور مُرغابي اور کُلنگ کیے مانِند بہُت
هین لِکن گھونسلا نہین رکھتیے کیونکہ وهان جھار گھانس
کُچھ نہین اور هر ایک جوڑا جانور کا پھار کیے بُلَندي
پر نہین تو کوئي پھتر اور ٹیکریے کو اپنے رهنیے کیے واسطے
پسندکرکر وهان رهتیے آدمیون نہین درتیے هین جہاز
کیے گوریے جانور پکڑنیے کا قصد کیٔے اور شور اور آواز

کرکیے چونچ گورون کے هاتهہ پر مارییے لیکن پکڑیے گیے
مین دو جانور کوک سُرخاب کیے سري کیے تهیے گورون
سیے لیکر جهاز مین لایا اور محمد مُقیم جو میرا نوکر
تها جانورون کو دیکهکر بهُت خوش هوا ذبح کرکر پاک
و صاف کیا مصالہ گرم اور سرد دیکر گهي مین پکایا
لیکن اُن کا گوشت کُچهہ بهي نهین گلا اور بدبو نهین
دفع هوي آخر وهُ سب سالن دریا مین ڈال دیا لیکن
گوریے جانور کو انگار پر بهون کر کهاتیے هین سچ هي
کہ ولایت کیے گوریے خصوص فراسیس کي قوم بهوت
غلیظ خوار هین

عجایب اور غرایب دریا کیے بهوت هین اگر لکهنا
چاهون تو دوسرا دفتر چاهییے اِسواسطے تهوڑا احوال لِکهکر
بس کرتا هون پرندہ ماهي صورت مین اِس ملک
کیے دیوہ مچهي سي هي لیکن لمبائي مین تین انگل
هوتي هي اُس کیے گلیے کیے دونو طرف دو پر هوتیے
هین جو لمبائي مین چار اُنگل کیے مکهري کیے جالیے

سریکا اور حریر کاغذ سیے بھي زیادہ باریک هین جب
تک مچھي کا پر پاني مین بھیگا هي اُن کو اُرنیکا
قوت رهتا هي جب کہ آفتاب کي گرمي اور هَوا کیے
بھنیے سیے پر مچھي کا سوکھ جاتا هي اوسي وقت پاني
مین یا جهاز پر گر پرتیے هین جهاز کیے خلاصیان پرندہ
مچھي کو پیتھ مین تھوري افیون دال کر خیرداري سیے
رکھتیے هین اور هِند کیے وغیرہ مُلک مین بُهت قیمت
سیے بیچتے هین هِند کیے حکیمان بولتے هین کہ یهِ
مچھي قوت باہ کیے واسطے بُهت فایدہ دیتي هي کہ اُس
کیے کھانیے سیے نامرد مرد هوتا هي دوسرا یهِ کہ بالو
مچھي بھي ایسے جاصیت رکھتي هي

کیفیت دریا کي مگر کي اُس کو انگریزي زبان مین
وهییل بولتیے هین بدن اُس کا دو یتّرینے هاتي کیے
برابر بلکہ زیادہ هوگا اور کلہ مانِند هاتي کیے کلے کیے
چھید ناک کا سر کیے اوپر هي جب کہ دم کھینچتي
هي پاني اُس کیے حلق مین جاتا هي اور جب دم

کو باہر چھوڑتي هي پاني فوّاريکيي سريکا تارّ کيي جہاز
کيي بُلندي کيي برابر اُڑتا هي اور اُسکا آواز بہُت شور
سيي هوتا هي جيساکہ آدهيي کوس سے سُنے جاتا هي
کُچھہ کهانيے کي اُميد سيي اور جهاز کو ديکهنے کيي لئيے
ايک نزديک آکر اور کبهي غوطہ مارتي اور کبهي باهِر نِکلتي
تهي اگر باهِر نکلنے کيي وقت اُس کا تهوڑا دهکا بهي
جهاز کو پُہنچيے تو شايد جهاز ٹوٹ جاويگا اور همکو اُسکے
ديکهنے سيي کُچھہ خوف اور ڈر دِلمين پيدا هوا اِسبات
کا گمان تها کہ شايد وُہ جهاز طرف آويے

کيفيت جل منسي کي يهہ سِر سيتي کمر تک صورت
خوبصورت عورت کي رکهتي هي اور دو جهاتي پهول
سريکا مُنہہ سياه بال کاليے آنکهہ قد بهي اچّها اور
بهوان کمان سيي هي ديکهنے سے اُس صورت کيي
دِلان عاشِقون کيي زخمي هوتي هين اور جوانانِ عِشق
پشيہ اُن کي مُحبّت کے دام مين قيد کمر کيي نيچيے
سے آدهے اعضا نيچيے کے مچّهي کيي دُم کيي مانِند اور

دو شاخے کیاسریکا ہي جیسا کہ اُس کي شکل جہاز کے آگے پیچھے
بناتیے ہین جہازیان خرابون اور دریا کیے اطراف مین اِس
طرح کے نادِر نادِر صورتان دیکہتے ہین کہ وُہ صورت ایک
بلا ہي خُدا اپنے فضل سیے اُس کا مُنہہ کِسي کو نہ
دیکھاویے یِہہ خِلقت قسِم سیے جِنون کے ہي جب کہ
وُہ شکل کمر تک پاني پر کھڑیے رہکرِ چہرہ دیکھاتي ہي
جہازیان اُس کا چِہرہ دیکنے سي دیوانیے ہوکر بیہوش
ہوجاتیے ہین وُہ صورت جہازیون سے ایک آدمي کا
نام لیکر پکارتي ہي وُہ شخص اُس آواز کے سُنّے سیے
بیقرار ہوکر دوسریے آواز سیے چلنے کو تیّار ہوتا ہي اور
تیسرا آواز سُنکر ایکدم جَست مار کر پاني مین گِرپڑتا
ہي لوگون کي نظر سیے گُم ہوجاتا ہي کھتیے ہین اگر
اُس شخص کو لوھیے کي زنجیر سیے باند ہین تو بھي
وُہ نہین رہ‌سکتا ہي

۴

یہہ کیفیت پہنچنے مین نانتز کیے شہر
مین جو فراسیس کے مُلکٹ مین هي
نقل وهان کیے اور انگلند کیے مُلکٹ
مین پہنچنیے کیے

فراسیس کے عِلاقیے کا شہر جِس کا نام نانتز هي جب
جهاز اُس شہر سیے یکٹ دو کوس کے فاصلے اور کِناریے
پر دریا کے پہُنچکر لنگر دیا اور ایکٹ توپ چھوڑا
غراب ارکاتي جهاز کے پاس آیا کپتن راه دیکھایا جهاز
کو فراسیس کے کُمپني کیے گھاٹ پر کھڑا کیا
شہري لوگٹ غریبون کي قوم سیے هر ایکٹ چیز
بیچنے والے اقسام کیے میویے نان اور تازه مَسکہ بیچنے
لاتیے تھیے جهازیان چھے مهینے سیے روٹي اور تازیے
مسکے کا منُھ نهین دیکھے تھیے اُسکے کھانیے سیے خوش

هوئے اور وطن دیکھنے سے نہایت خوشي کرتے اور مُجھہ کو بھي چھہ مھینے سے سوائي پاني اور آسمان کے کُچھہ نظر نھین آتا تھا اور وحشي جانور کے سریکا جھاز کے پنجرے مین رھکر ھمیشہ جھاز کے تختے گنتا تھا اور سمجھتا کہ اِس دریا کو شاید کوئي کنارہ نھوگا حاصِلِ کلام زمین اور آبادي دیکھنے سے تازہ جان میرے بدن مین آیا ۔

نادر کیفیتِ یھہ کہ فراسیس کي قوم کے غریب لوگ جو کہ مقدور جوتي پھنے کا نھین رکھتے ھین لکرے کي جوتي پھنتے ھین بطور مسخري اور مزاخ کے راستہ چلتے ھین انگلند کے مُلک مین اگرچہ غریب لوگ ھین سِوائے موزہ اور جوتي کے نھین پِھرتے کپتن مس اور پیکاک صاحب یِھہ حالت دیکھنے سے ھسے اور کھے کہ یھہ لوگ بُھت غریب ھین اِس لیٔے کہ محنت و مشقت کرنے مین انگریز لوگون کے سریکا نھین بلکہ بُھت سُست ھین

جب کہ جہاز کوٹھي مین پہُنچا بادشاھي لوگ جہاز پر آئے اور چوکي بٹھائیے کیونکہ فراسیس کے بادشاہ کا یہہ حُکم ھي کہ کوئ شخص مال سوداگري کا نہ لاویے اور نہ بیچیے اگر لاویے تو وُہ مال کییے سرکار مین ضبط ھوگا اور اِس کییے سِوائیے جریمانہ دینا ھي اِس صورتمین کپتٔن کییے نایبان اور ایک حکیم اور ایک پادري بنگالے کے کپڑیے لائیے تھے اور چوران کے سریکا جیب اور گریبان اور کمر مین لپیٹ کر اپنے گھرون کو گئیے کپتٔن س اور پیکاک صاحب کرایے کي حویلي دھوندنیے جہاز سیے باھِر گئیے اور مُجھہ کو دو تین دِن جہاز پر رھنا ھوا

کپتٔن سن اور پیکاک صاحب کپڑیے وغیرہ جنِس بہُت اپنے ساتھہ لیے گئیے تھے جب کہ یہہ لوگ قومِ انگریز اور غیر مُلک کے رھنے والے تھیے فراسیس کے اھلِ کاران اِن سے کُچھہ نھین پوچھہ اور چھوردئیے

مین سولا روز نانتز مین رھا بعداز کپتٔن سن اور

پیکاک صاحب گاري کي سواري سے ٹپّال پر انگلند کو
روانہ هوبے اور مین دوسرے اسباب کے ساتھ غراب پر
سوار هوکر ایک هفتے کے بعداز کیلِس کے گانون مین
پہنچا

دو هفتے تک وهان رها اور سیر تماشا گانوان کا کرتا
رعیت لوگ گهر کي دیوار پهتّر سے بناکر اُس پر
گِلاوہ کرتے هین اور گهر کا چهت دُرُست کرکر متّي کي
کهپریل اُس پر چڑهاتے هین بانس وِلایت مین نهین
اسواسطے گهر کا چهت لکڑي سے تیّار کرتے

غریبان کا کهانا آش اور جو کي روٹي اور اُن کا
لِباس موٹا پشمینہ نهین تو کپڑا اجار کے پات سے کہ
جِس سے رسّي بناتي هین بعضے جوتي اور موزہ پهنتے
هین اور اکثر لوگ کتین میسر نهین

فراسیس کهتے هین کہ انگلند کے لوگ علِم موسقي کا
اور گهوڑے کي سواري فراسیس سے سیکهتے هین چنانچہ
اکثر دولتمندان انگلند کے اپنے لڑکے اور لڑکیان کتین

فراسیس کے مُلک کے تعلیم جانون کو بھیجتے ہین اور
اب انگریزان عِلم و ہنُر اور حُکمت جاننیے سیے
مشہور ہین نہین تو پہلے دِنون مین اِتنی لِیاقت اوٗر
قُدرت نہین رکھتے تھے اور اکثر ہِند کے لوگ سریکا
نادان تھے لِیکن کہتے کہ انگریز اچّھے سپاہی ہین اور
کمینہ قوم انگریز کی کُچھ کام کرنے اور نوکری پیدا
کرنیے کو دوسرییے مُلک کو نہین جاتے کیونکہ نادان ہین
اور عِلم و ہُنر جاننے سے سُست ہین اگر دوسرییے مُلک
کو جاوین تو بھی کوی اِن کو نہین پوچھتا ہی یہان
تک کہ سوایے کھانے پینے اور لِباس کیے عاجِز ہو جاتیے
لیکِن فراسیس کے قوم کہ ہر ایک عِلم و ہُنر جانتے ہین
جِس جگہہ جاتے ہین غیر لوگون کے دِلکو دوست ہوتے
ہین اور عِزّت و حُرمت دیکھتے الغرض فراسیس کا
قول محض اپنی شان نمود کرنیے کے واسطے مُجھکو
معلوم ہوا اور بیے سبب دوسری قوم کو بد نام
کرتے ہین

جب کہ کیلس کے گانوں سیے مین روانہ ہوا ایک دِن مین انگلند کے مُلک مین ایک چھوتا شہر دریا کے کِنارییے پر کہ جِس کا نام دوور ھي پُہنچا سایر کے لوگ غراب مین اسباب دیکھنے کو آییے پیکاک صاحب کي بي بي جو قوم سییے سیاہ پُرتکیس کے تھي اُس کییے صندوق مین دو تھان مشجر کے اور ایک تھان کمخواب کا پاییے اس واسطے اُس کو تقصیر کییے لایق سمجھہ کر

مین غراب پر سے اُترکر ایک سرا مین آیا اور ایک خط سب کیفیت کا لِکھکر تپال پر لندن کو کپتن س کے پاس روانہ کیا ●

اکثر وقت شہر کے سیر تماشے کو شہر اور اطراف شہر مین جاتا تھا جب کہ اہلِ ولایت ہندوستاني آدمي کو اِس لِباس سے کبھي نہین دیکھے تھے اور میرییے دیکھنے کو نادِر تماشا سمجھکر بھیر جمع ھوتي اور مُجھہ کو غیر مُلک کا آدمي جان‌کر دوست رکھتے تھے چھوتیے برییے اُس شہر کییے قدیم آشنا سریکا میرییے

ساتھہ دوستي اور مِہرباني کرتيے اِن کي مہرباني اور
آدميت ديکھنے سيے خاطِر جمع ہوئيے اور پريشاني ميريے
دِل سيے جاتي رہي ايک روز ناچ کے گھر مين کہ عُمدہ
عورت اور مرد ساز و سامان سيے مجلِس کئيے تھے اور
ميريے تين اپنے ساتھہ ليگئيے اور وہان پُہنچے بعداذ ناچنا
اور ساز بجانا موقوف کرکر ميريے طرف ديکھنے لگے جامہ
پگري شال لِباس کو ديکھکر سمجھے کہ يہہ بھي ناچ اور
سوانگ کا لِباس ہي بھتيرا مين اِنکار کيا لِيکن لوگ
سچ نہين جاني اُس مجِلس کے چھوٹے بريے ميريے لِباس
اور صورت کو ديکھتيے تھے اور مين اُن کے خوب صورتيکا
تماشا ديکھہ رہا تھا اور مين تماشے کو گيا تھا نادِر يہہ
ہي کہ مين اب دوسرون کا تماشا ہو گيا اُس مجلِس
خرد فريب کے پريان کو حوران ديکھنے سے شرم کا
پردہ اپنے منہہ پر کھينچے اور غِلمانِ آفتاب چہرہ
اُن کے ديکھنے سے شرمندِگي سے سِر جُھکا ديتا تھا مين
ہوش باختہ شمع کي روشني مين اور اُن نازنيان کي

جمال کي نور مين کُچهه فرق نه کرکر تصوير سريکا ايک
جگهه کهرا رهگيا اور جناب اِلهي کي قُدرت دريافت
کرکر تعريف خُدا کي کرتا تها اور يِهه بيت پرتا
تها نُمايش دهد پيکرِ خاک را زِنُطفه کند صورتِ
پاک را

کپتن س اور پيکاک صاحبِ اسباب و جِنس
چهورانيے کي تاکيد ليکر لندن سيے وهان پُهنچے اور مُجهه
کو مُحمد مُقيم سميت گاري مين بتهاکر لندن کو اکر
کاونت گياردن کيے محلّيے مين اپنے بهاي کے گهر کو
پُهنچکر سختيون سے سفر کے آرام پايے

مين لندن کے شهر کو ديکهنے سے نهايت خوش
هوا اور ولايت کے لوگ بهي ميرے ديکهنے سے خوشي
حاصل کيے باوجود بيے هنري اور نه هونيے لياقت کے
ميريے تين اهلِ وِلايت دوست رکهتے تهے سچ هي يِهه
تمام خوبي اور اخلاق اهلِ وِلايت کا هي که مين اُن
کي تعريف نهين بول سکتا هون که مُسافرِ اور غير مُلک

کے باشِندیے کو اپنی جان سے بھی زیادہ دوست جانتے
ہین اور بیگانے کی خاطِرداری اور غریب پروری مین
نِہایت کوشِش کرتیے ہین میریے جانیکے آگے اہلِ وِلایت
سِوایے چاٹگانُون اور جہانگیرنگر کے خلاصیان کییے کوئی
مُنشی کتین اِس لِباس سے نہین دیکھے تھے اور وہ
لوگ طور و وضع سبیے ہِند کے آدمی کے واقِف نہ تھے
اِس لیئے مُجھہ کو بنگالیے کییے عُمدہ لوگون بلکِہ نوآب
کے بھایون سییے سمجھتے تھے اور دور و نزدیک سییے میریے
مِلنے آتیے تھے اگر مین کبھی سیر تماشے کو جاتا تو
بہُت لوگ اور بھیر میریے ساتھہ چلتییے اور لوگ بازار
کییے راستے کے حویلیون پر دریچون سییے سِران نِکالکر
مُجھہ کو دیکھتے اور حیران ہوتی بچّے اور جوانان دیول
یعنے دیُو سیاہ سمجھ کر نِہایت در سیے نزدیک نہین
آتییے

جِسوقت مین لندن کو پہُنچا تب گرمی کا موسم تھا
بہُت وقت جامہ پہن‌کر اور پگری سرِ پر رکھہ اور

پٹکا کمر مین باندھ اور پیش‌قبض کمر مین لگاکر
بطورِ ہندوستان کی لوگ کی مین سیر کو جاتا تھا بعضے
لوگ اِس لِباس کو پسند کرتیے اور تھوڑیے زنانہ اور
نازنیون کا پوشاک سمجھتے جب کہ دو تین مھینے اس
طرح سیے گذریے تو ھر ایک شخص میریے سیے دوستي
کرنیے لگا جو خوف عام لوگون کے دِلون مین تھا سو
جاتا رھا تب نزدیک آتے تھے اور بازاري کنچنیان
مسخري سیے بولنے لگي اي میري جان آ اور بوسہ
دیے

## ۵

### یہہ کیفیت لنڈن کے شہر کي عمارتون کیے — سینت جیمزز پارک کیے — شہر کیے راستون و دوکانون کیے

لنڈن کي شہر کي تعریف مین کیا بیان کرون کہ تمام روئیے زمین پر ایسا کوئي شہر آباد و معمور نہین لیکن زبان مین اِتني قوّت نہین کہ کماینبغي اُس شہر کي خوبي کہون

شہر کے بیچ مین ایک ندّي جاري هي اور ندّي پر شہر کا قِلعہ هي جو کالے پہتّر سے بنا هي اور نہایت مضبوط اُس کو تور بولتے هین اُسمین سلاح خانیے بہُت هین اور چہوٹیے بریّے توپان پیتل اور پچرس کے سادیے اور نقشي بہُت دیکہنے مین آئیے ایک

توپ بُہت بری جو لمبائی مین سولا هاتھ کی هي
اور موتی اِتني هي اگر ایک آدمي اُس کی بازو مین
بیٹھی تو دوسرا شخص جو دوسری بازو پر بیٹھا ہوا هي
وُہ اُسں کو نہ دیکھیگا ٭ مُنہہ اُس کا ایسا چورا هي
اگر کوئی درزي میانی قد کا اُس کی بیچ مین بیٹھ کر
کپری سِیتا رهیگا کوئی عورت زانیہ حرام کا پیٹھ رکھکر
ایک برس تک اُس توپ مین رهي اور بچّہ جني
وُہ زناکار شخص رات کی وقت اُس عورت کی واسطی
کھانا پاني لاکر پُہنچاتا تھا کوئی دوسرا آدمي اِس کیفیت
کو نهین معلوم کیا

عِمارتان انیت کی بهوت هین لیکِن کلیسي نوبی اور
پُرانی اکثرِ پھتّر کی بھي دیکھنی مین آئی انُ سب سی
کلیسا سینت پالز کا بُلندي و خوبي مین مشهور هي
اور دیکھنی کی لایق هي کہ زبان سی اُس کي تعریف
نهین هوسکتي جب کہ گھرکیی برامدیی مین هم پُہنچی
اُس برامدي سی کپتن سں کها کہ مُنشي تُم کیا کرتی

هؤ اور مین چالیس هاتهہ کے فاصلے سے کهرا تها وهٔ آواز صاف میرے کان مین پُہنچا اور مین جواب دیا کہ تماشا دیکهتا هون اور میرا جواب بهي کپتن کو صاف سُنا گیا مین وهان سے عِمارت کے باهِر کي سِرِي پر چرهکر اوپر کي گُنبذ کے پهُنچا اور دس بارا کوس کے میدان پر میري نظر پري تو تمامي عِمارات پانچ درجے اور سات درجے کے میري آنکهہ مین چهوتي دِستے تهے اور گهورے لوگ بکریان بلکہ بِلّي کے سریکا نظر آتے سچ هي دِل کهولنے والي اور خوشي بخشنے والي جگهہ هي بهتّر کي عِمارت اِس مضبوطي اور بُلندي اور کلاني سے هِندوستان کے مُلک مین سِوائے تهوري گُنبذ بیجاپور کے نهین

کلیسا ویستمِنستر ابي کا بنایا هوا دانمارک کے بادشاه کا اور بهُت پُرانا هي لیکِن اب تگ نوا دِستا هي نقاشان جو اپنے فن مین پکّے تهے بُت اونکے هاتهہ کے اُس کلیسا مین بناي هوي هین ایک تصویر کسِي

خوبصورت عورت کي هي کہ سنگ مرمر سيے ساريے
تين هاتھ کي بُلنديي هي اُس کو سنگ سُفيد کے
تختے پر کھريے کرکے عِمارت کے بيچ مين رکھے هين دور
سے ايسا معلوم هوتا هي کہ کوئي عورت سُفيد چادر
اُوڑ کر کھري هي اور خطخال اور بالون کے شکن اور
چينِ مين دامن اور مقنعي کي بال برابر فرق نهين
تها جب کہ مين تهوڑا تفاوت سيے ديکها نهين معلوم
کيا کہ يِهہ جيتي صورت هي يا بيجان شکل هي ليکن
جب نزديک گيا اُس نادر تصوير کے ديکهنے سيے مُجهہ
کو حيرت زيادہ هوي اور اسيطرح کے تصويران اور
نادر شکلان بهُت ديکها کہ جِس کے ديکهنے سيے دِل
کوخوشي حاصِل هوي

بادشاہ کي حويلي باهِر سے خوب صورت اور
شان‌دار نهين بلکہ باهِر کي ديوار پر چونا بهي نهين
چرپا هي اور مهاجنان کے حويلي کے سا هي ليکن
حويلي بادشاہ بيگم کي بهُت خوب صورت اور خوش

نُما هي بولتے هين که بادشاه کے حويلي کے اندر اور
کوٹھرياں اور زنانے کے محلان بهُت تحُفه اور پاکيزه
بنائے هين اور رنگ زنگار کا دئيے هين

اکثر لندن کے عمارتان تين درجے اور پانچ درجے
کے هين اور اِس مُلک مين درجه بلند بناتيے اِس
لئيے که گرمي کے موسم مين هَوا آويے ليکن سبب سيے
سردي اور برف کے درجے وِلايت مين پست بناتے
هين اور درجيے مين تختے بندي کرتے هين سقف
کو سُفيد کرکر اور ديوار کو رنگين کاغذ لگاتے هين

طوفان چلنے کے وقت درچون کے ديواران هلتے هين
اور نويے لوگون کو اِس بات سيے گُمان هوتا هي که
شايد ديوار گِرپڑينگي ليکن کُچهه در نهين چُنانچه يهه
خطره ميريے دِلمين آيا تها

بادشاه بيگم کے حويلي کے نزديک ايک ميدان
هي که جِس مين اقسام کيے هرن چوريے هين اور
اکروٹ کے سايه دار جهاڑون کيے راستے کي دو طرف

قطار لگي هي ایتوار کیے دِن عورت مرد جوان اور
غریب اور غني مسافِر و مُقیم کي سیرگاه هي. اور
میدان دِل کو خوشي دینے والا غم دیکھے هویے لوگ
کو وهان کے سیر سیے بهشت کا تماشا حاصِل هوتا هي
اور غمگین دِلون کتین وُه سیرگاه دیکھنے کیے باعِث
بے اختیار خوشي ملتي هر طرف معشوقان روپیے کیے
بدن کیے مانِند طاؤسان کیے چلتے اور هر ایک کونے
مین دِلبران پري کي صورت کے هزاران ناز و انداز
سیے پھِرتے اور زمین کا میدان آفتاب کے پیشاني والون
سیے بهِشت هوگیا هي اور بهِشت ایسے معشوقان کا
حُسن دیکھنے سیے شرمندِگي سے سر جُھکا دیا هي وهان
عاشقان کو مُلاقات محبوبان پري تمثال کیے بغیر فکرِ
کوتوال و رقیب کیے میسّر هي اور مُشتاقون کے تین
دیدارِ گُل رخسارون کا بیے اٹکانیے کینے حاجب مین اِس
زمین بهِشت آئین کو جب دیکھا بیے اختیار یهه شعر

پڑھا اگر فردوس برروبے زمین است همین است و
همین است و همین است

شهر کیے راستے چوڑائی سیے دُرست کیٔے هین راستے
کے دو نو طرف عِمارتان تین درجیے اور پانچ درجیے
کے ایک وضع پر کلکتیے کیے بارکس کے عِمارات سریکا
هین اور کُچهہ بینگے تیرهیے نهین اِسواسطے اجنبي اور
نا واقفِ لوگون کو غلطي هوتي هي غلطي نہ هونے
کے لیٔے پیتل کیے تختے پر گهر کا مالِک اپنا نام لِکهہ کر
حویلي کے دروازیے کے اوپر لٹکایا هي هرایک هُنر اور
کسب والا بهي تصویران اپنے هُنر کے لِکهہکر دروازي پر
لگاتیے هین جیسا کہ اگر موچهي هي تو صورت جوتي
کي اگر روٹي بنانے والا هو تو تصویر روٹي کي میوہ فروش
تصویر طرح طرح کے میوہے کي بولتے هین یہی طور
کنچنیان کیے گهران بهي هي مین بعداز اس احوال کو
بیان کرون کا

حویلي کے دوسرے اور تیسرے درجے میں صاحِب

خانہ رهنے کي جگهہ هي اوٗر چوتهے مين نوکران رهنے کي جگهہ هي ليکِن نيچيکا درجہ خاص کِرايُے کے دوکان کے واسطے هي دوکانون کيتن سب شيشہ بندي کرتے هين اندر اقسام کے چيزان برابر چُنکر رکهتے

راستے مين پهتر بچهايُے هين اور راستے کي چورايُ اِتني هي کہ تين گاريے قطار سيے ايک کے بازو سے دوسريے چَلے جاوينگے اِس کے سِوايُے پيدل لوگ کيے واسطے راستے کے دو نو طرف دو گز چورايُ هي سواران چار پايان کو اُس پر چلنا نهو اور وُہ راستہ خاص پيدل مردان اور پيشوازِ پوش بي بيان چلنے واسطے هي

٦

یھ کیفیت ناچ خانا کیی — سرکس
کیی — شعبدہ بازي کیی — واکس‌ہال
کیی و عورت بلند قد کیی

ولایت مین سوانگ لانا ناچ کا دیکھنا اور ساز کا
سُنّا ہندوستان کی سریکا نھین کہ لوگ اُس مُلک کی
گانی بجانیی والون کتین گھر کو بُلاکر تماشا دیکھتی ھین
اور بُھت پیسہ ایک رات کو خرچ کرتیی لیکن ولایت
مین ایسا دستور ھي کہ تھوریی لوگ ایک دوسریی
کيّ شراکت سیی کہ اُس کو انگریزي مین کمپني بولتی
ھین کِسي گھر کو خوب دُرُست بناکر ناچنی والی عورتان
اور عِلم موسقي کی اُستادان اور گانی والون اور نقل کرنی
والون کو اُس گھر مین نوکر رکھتی ھین قریب تین
چار ہزار آدمي کی جمع ھوتا ھي اور غریب لوگ

جو سب سے اوپر بیٹھتے ہیں ایک شلن کہ آدھا روپیہ ہي دیتے ہیں اور اوسط درجے کے لوگ جو سب سے نیچے بیٹھتے ہیں دیر روپیہ عمدہ لوگ اور ارکانِ سلطنت جو مکان کے بیچ میں بیٹھتے ہیں ارائي روپیے دیتے اور اِن کے واسطے ایک ایک کوٹھري جُدا جُدا مُقرّر ہیں بادشاہ کي بیٹھنے کي جگہہ جو سامھنے ناچنے والون کے ہي اور بادشاہ آپ ایک دو شاہ زادیے کیے ساتھہ وہان بیٹھے ہیں اور یہي لوگ ایک ایک اشرفي دیتیے ہیں

دریافت کرنا ضرور ہي کہ غریب آدمي کو آٹھہ آنے کیے واسطیے اور عمدہ کو ارائي روپیے کے لیے ایسا تماشا جو بادشاہان کے لایق ہي اِس مُلک کے لوگ جو خواب میں کبھي نہیں دیکھتے ہیں سو نظر آتا ہي اور اربابِ نشاط کو ایک راتمیں پانچ یا چھہ ہزار روپیے مِلتے ہیں اور اس بات میں خرچ کي کِفایت ہي اور لوگ کو خوشي حاصِل ہي

اِس قوم کا اِرادہ یِہہ هي کہ هر ایک کام مین کم خرچ اور برا کام کرنا منظور هي هِندوستان کے جوانان جو کہ عیّاش هین ایک رات مین ناچ دیکھنے کے لیئے سو دو سو روپیے خرچ کرتے اور لاکھون روپیے باپ کي دولت سے جو اِن کو مِلے هین تھوریے وقت مین اُرا دیتے هین

تماشا ناچ کا اور آواز سرود و رباب و چنگ کا اور حِکایات نادِر کا سُنّا جو میریے دیکھنے مین آیا هي کہان تگ بیان کرون اور قلم کو اِتني مقدور نهین کہ تھورا بھي تعریف لِکھے

سب تماشے سیے تماشا سات رنگ کے پردیے کا نِہایت عجب هي کہ هر لحظہ ایک نوا نقش نظر آتي هي دوسرا یِہہ کہ لوگ فِرشتون اور پریون کي صورت بناکر تماشاگاہ سے ایک دفعہ آتے اور ناچتے هین اور پِھر ایک لحظے مین آنکھہ سیے گُم هوجاتے هین دوسرا یِہہ کہ کوئي آدمي سیاہ رو جو قِسم سیے شیطان

کے هي اُس کو هارلي کیون بولتے هین کبهي تطر آتا
هي اور کبهي چهپ جاتا هي اور کبهو مِلتا اور
کنچنیان کا هاتهه پکرکر ناچتا هي اور کبهو بهاگ جاتا
هي اور جَست مارکر دریچے سے باهرِ جاتا هي یِهه
تماشا دیکهنے سے بُهت هنسي آتي هي غرض نادِر
اور عجب تماشا هي

رسم هي کہ کوئي شخص ناچ کے گهر مین بات نهین
کرتا هي باوجودیکہ لوگ کي کثرت هي لیکِن شورو
غُل کُچهہ نهین اور جب کہ نادِر نقل و حِکایات سُنے
یا دیکهے جاوین اُس وقت تعریف کرنا ضرور هي تو
شاهباش واه واه بولنے کے عوض مین پانون تختیے پر
مار تیے نهین تو تالي بجاتیے هین کہ وه اِشاره شاباش
کا هي

بُهت نقلان تماشاگاه مین جو دیکهنیے مین آئے
اُن مین سے یِهه ایک نقل سوانگ کي صورت سے
میریے نظر پري نقل هي کہ کوئي کپتن شادي کي جورو

رکھتا تھا باوجود شادي کي پہلي عورت کو نہين معلوم
سريکا دوسري عورت کو بهي شادي کيا جب که
پہلي جورو اِس کيفيت سے واقف هوئي بُہت فساد
شروع کئي اور نہايت غُصّے سے عدالت مين فرياد
کري اِس قوم کي کِتاب مين يِہه حکُم هي کوئي مرد
ايک عورت کے سوائے دوسري کو شادي کريے تو بري
تقصير هي بلکه وه شخص لايق قتل کے هي اور
صاحبانِ عدالت اُس کپتن کو قتل کرنيکا حُکم کئے
اور وه فريادي عورت کِتنے برس سيے مرد کي مُحبّت
اپنے دِل مين رکھتي تهي اِسواسطے اپنے فرياد کرنے
سے پشيمان هوئي اور بُہت بُہت روئي اور مرنے کا
اِراده کرکر گُنہگار مرد کے ساتھه قتل‌گاه مين روتي هوئي
اور هاتھه سِر و سينے پر مارتي هوي چلي دوسري عورت
بهي مرد کے دوسريے طرف دِل جلي هوئي جاتي تهي
اور مرد بيچ مين يِہه دونو کے بدن مُرده اور صورت
زِنده ليکر موت کے راستے پر چلتا تها اُس جگھه ايسا

کُچھہ غم تھا کہ بولنے سے باہِر هي آخرش صاحِبانِ عدالت بادشاہ کي شفاعت سے اُس کپتن کا خون معاف کیئے

سرکس ایک مکان هي وهان ایک شخص چابُک سوار رهتا هي سواري کے فن مین یکّا اور سواري کے کسب مین سام و رُستم سے پیش دستي لیگیا هي بہُت لوگ تماشے کے لیئے وهان جاتے اور هر ایک ایکیک شِلن دیتا هي پهلے ایک گهورے کو لاتا هي اور قمچي سے مارِکر گرم کرتا هي اور آپ گهورا دورنے کے وقت مین جَست مارکر گهورے پر سوار هوتا هي اور سیدها کهرے رهتا هي اُس کے بعداز ایک پانون پر کهرے رهکر چرخ مارتا هي اور گهورا اوسیطرح بہُت جلد آسپاس دورتا هي وُہ یکّا سوار گهورے کي پیٹ پر ناچتا هوا پهِرتا هي اور کبهي گهورے کي پیٹ پر لمبا لیٹتا هي اور کبهي کهرے رهتا هي اور کبهي جهکُتا هي اور کبهي گهورے کي زین پر اپنا سِر رکهہ کر

دو نو پانون کھریے کرتا هي اور تال کیے برابر پانون
کو هلاتا هي اور کبھي دو نو هاتھ زین سیے اُٹھاکر
دستک دیتا هي اور دو نو هاتھ پانون کو تال کے برابر
هلاتا هي پھر کبھي دو نو هاتھ زین پر رکھکر اوندھا
پھرتا هي سب سے عجب یِھ تماشا هي کہ وِلایت کے
پیسے کو کہ بہُت چھوٹا هي اپنے دو نو لب سے پکر
کر زمین سے اُٹھاتا هي اور چابُک سوارانْ هِند کے
پیسے کو هاتھ سیے اُٹھاتے هین اُس کے سامھنے یِھ کیا
برا کام هي بعداز اُس کیے دوسرا گھورا لاتا هي اور دو
نو گھورون کو برابر دوراتا هي اور اُسي طرح ناچتا
هوا کبھي اِس پر کبھي اوس پر پھِرتا هي بعداز تیسرا
گھورا لاکر اوسي دستور سے ناچتا هي کہ ایک طرف
سے کودکر تینون گھورون کے اوپر سیے جاکر دوسریے
طرف زمین پر کھریے رهتا هي اِس کام سیے سب حاضر
لوگ تعجُب کرنیے لگے

ایک لکري گھرا کیا وہُ چابُک سوار گھوریے کو

کُدایا جب لکري زیادہ بُلند کرکر اُس پر سے اُرانا چاھا
گھوریے کے پیچھے کے سُم کو لکري سے چوٹ لگي اور
کھورا گرِپرا اور سوار بھي اُسپر گرا اِس کو سخت مار
لگا باوجود اِتنے صدمے کے کُچھ پرواہ نھین کیا اور گرنیے
کیے ساتھ اُٹھ کھرا رھا اور پِھر جلد سوار ھوا کیونکہ
کوئي اپني سواري کا قُصور نہ معلوم کریے جب کم
قوّتي سیے گھوریے کے پانون کي غُصّہ اُس کي طبیعت
پر غالب ھوا اسواسطیے گھوریے کو تھوریے قمچیان مارکر
آسپاس اُس راستے کے دور مین خوب گرم کرکر بُلند
لکري کے اوپر سے اُرایا اور سب حاضران تحسین و
آفرین کرنے لگیے

شُعبدہ بازي ایک کھیل یِہ ھي کہ چھوٹا حوض
تانبیے سے بناکر اُس مین ایک لکریے کي بدخ بناکي
چھور دیا ھي کہ وُہ بدخ پاني مین تیرتي پھِرتي ھي اور
لوگ تماشا دیکھنے کے واسطے ھوض کے اطراف کھریے
رھتے ھین وُہ بازي گر جِس طرف اِشارہ کرتا ھي وُہ بدخ

اُس شخص کے طرف مُنھہ کرکے حوض کے کِنارے پر
آکر کھڑے رھتي ھي کِسي شخص کا نام کے حرفان
کاغذ کے ٹُکرون پر جُدا جُدا لِکھکر حوض کے کِنارے
پر علاحِدہ علاحِدہ رکھہ دیتا ھي اور وُہ بدخ آپ سے
آپ چونچ کا اِشارہ حرفون کے طرف کرتي ھے جیسا
کہ اُس شخص کے نام کے حرفان تمام ھوتے ھین اگرچہ
عقل اُس بھید کو دریافت نھین کَي لیکِن ایسا معلوم
ھوتا ھي کہ یِھہ خاصیت آھن‌رُبا لوھي کي ھي کہ اُس
بدخ کے بدن مین فولاد کا ٹُکرا چھپاکر لگایا ھي اور
وُہ بازي‌گر اپنے ھاتھہ مین آھن‌رُبا رکھکر جِس طرف
وُہ اِشارہ کرتا ھي وُہ لکریے کي بدخ جاتي ھي

شھر کے مغرب و جُنوب طرف ندّي پار ھویے
بعداز ایک باغ ھي بُھت چورا اُس کے بیچ مین
ایک بنگلہ ھي اُس پر رقص اور سرود ھوتا ھي لوگ
اُس کے نیچے تماشا کرتے ھین اور عورتان و لرکیان
جو لوگ کہ گانے بجانے مین مشھور ھین وھان آکر

کاتے بجاتے ھین اور سُنتے والیاُن کے حق مین
تحسین و آفرین کرتے ھَین وھي باغ کے کونیے مین
گُنجان ھي ایک مین تصویران مرد اور عورت کیے
بُھت ھین اُن تصویرون سے بعضے تصویر پریان کے
سریکا بازو پر دو پر بھي ھین بُھت خوب صورت
اور خوشنما نظر آئے اور نوّاب سراجُ الدولہ پلاسي کے
جنگ مین شِکست پائیے بعداز نوّاب میر محمد
جعفر خان اور لارد کلیف اور سرداران انگریز کے جو
اپس مین بغلگیر اور مصافحہ کئیے ھین ھوبھو نقش
کیا ھي دوسري جاے مین آتشبازي اور چادربازي
کا تماشا ھي وھان چراغان کي روشني بُھت ھي وہ
بھت نوادِرات سے ھي

دوسرا تماشا عورت جسیم اور بُلند قد کا کہ
نزدیک بازار ھي مارکت کے تھي کہ لوگ اُس کے
تماشا کو جاتے ھین اور ایک روپیہ اُسے دیتے
ھین اُس کا قد پانچ ھاتھ سے زیادہ ھي جب کہ

وُہ عورت سُني کہ کوئي کالا ہِندوستاني آدمي ميرے مُلاقات کے واسطے آيا ھي جلدي جلدي خوشي سے هستي هوي آئي مين اُس کے سامهنے کھرا رها تو ميرا قد اُس کے بغل• سے نيچے تها لیکِن اُس کي جسامت قد کے موافِق خوب صورت تهي اور هاتهه کا قبضہ ميرے هاتهه کے قبضے سے موٹا اُس کا بدن پهلوانون کے سريکا مضبوط تها تحقيق کہ بدن خوب اور صورت مرغوب تهي کہ قلم اُس کي صورت اور قامت کي تعريف لِکهنے مين عاجز هي اور زبان مين اِتنا قوّت نهين جو حقيقت اُس کے حُسن کي بيان کرے القصّہ مُجهہ کو اُس کے ديکهنے سے حيرت هوئي اور وُہ کبهي هِندي آدمي کو اِس لباس سے نهين ديکهي تهي تهورا وقت مُجهہ‌کو تعجّب سے ديکهتي تهي اور مين اُس کے حُسن و جمال کو ديکهہ‌کر حيران تها

۷

یہہ کیفیت وکسفرد کي شہر کو
جانیے کي وہان کے مدرسے کے احوال
کي

تین مہینے لندن کے شہر مین رہنے کے بعد غم و ملال سے اُس کو چہورا اور کپتن س کے ہمراہ وکسفرد کو پہُنچا اُس شہر کے دیکہنے سیے خاطرِ افسُردہ مین نہایت خوشي حاسل ہوي خوبي اور لطافت وہان کي معاینہ کرنے کے باعِث مُرغ نشاط شاخسار خاطر پر اشیان باندہا

وکسفرد کا شہر لندن سے تین منزل پر ہي وہان عمارات مدرسے کے اور کلیسا پُرانے یعنے ہزار برس بلکہ اُس سے زیادہ کے بنے ہوئے مین دیکہا اور اب تک بہت مضبوطي سے قایم ہي ہنوز اُس عمارات

مین کُچھہ نقصان نہین ہوا اور دیکھنے کو ایسا معلوم ہوتا ہي کہ یہہ عمارات اب نویہہ بنے ہین کلیسا کے اوپر کے چھت شیش کے تختون سے بنائے ہین کہ کُچھہ میہون کا پاني نہین دخل‌کر سکتا اکثر کالے پھتر سے ہي ایک عمارت دیکھنے مین آئي کہ اُس کے چھت مین کوئي ناٹ نہین برابر کچ کاري کیئے ہین نادِر اور عجب یِہہ ہي کہ باوجود بارِیہہ اور طوفانِ سخت کبیہ گھر کے چھت کو جو سِوائیہ ناٹ اور تھام کے ہي کُچھہ خلل اور آسیب نہین پُہنچتا ہي

پُرا نیہ باغان کہ جِس مین جھاڑون کو جمع کرنے سے خِیابان کا تیّار کیئے اور جھارون کیہ ڈالیان کو تراش‌کر بعضے شکل آدمي اور بعضي صورت چارپا وغیرہ کي بنائیہ ہین ایسے صورت اور شکل بہُت نادِر اور تحُفگي رکھتے ہین

وہان ائیک مدرسے مین ڈاکتر ہنٹ ائیک مدرس تھا جو مُجھہ کو بہُت فارسي کتابان بتلایا اور ترجُمہ

کلیله و دمنه کا دیکھا گیا اون فارسي کتب سے خاتمه
فرهنگ جهانگیري کا کپتن س کے واسطے مین نقل
کیا اور جونس صاحب سے یهان مین مُلاقات کیا اور
وُہ صاحِب اب کلکتے کیے عدالت خانے مین صاحِبانِ
عدالت سے هي کپتن س اور جونس صاحب مُجهہ کو
ساتهہ لیکر دوسرے کِتاب خانیے مین گئے اور وهان بهي
بُهت فارسي اور عربي کِتابان مین دیکها اُن سب مین
سے تین کاغذ فارسي اور تُرکي خط سے لِکهے هوئے تهے
جو کوئي مُلکُ الجزیرہ بادشاہ انگلند کو لِکها تها
جب کہ اُس وقت وِلایت مین کوئي فارسي پڑهنے
والا نہ تها اِس لئیے اُن کاغذون کا مضمون و مطلب
خوب نهین معلوم هوتا تها اور هر ایک جگهہ شک
کے نشان رکهے تهے وُہ خُطوط میرے تین دکهلایے مین
اُسکو درستي سے پڑها اور دوسرے کِتابان بهي میرے
اِمتحان اور لیاقت دریافت کرنیے کو میرے هاتهہ مین

دیٔے اور مین اپنے مقدور موافق اُس کا مضمون بیان کیا اور اِن کو سمجھایا

اگو کپتن س جھاز پر کلیلہ و دمنہ کي کِتاب میرےسے سب پرھا تھا اور دوازدہ آئین فرھنگ جھانگیري کي کہ فارسي زبان کے قواعدِ ھین ترجُمہ کیا اور جونس صاحب اُس ترجُمہ کو دیکھہ‌کر اتفاق سے کپتن س کے شکرستان کي کِتاب بناکر چھاپہ کراکر بیچوایا بُھت پیسا فایدہ پایا شکرستان کي کِتاب صاحِبان کے نزدیک مشھور ھي

اُس کِتاب خانیے مین لعبتان بُھت دیکھا اچھے اچھے تصویرات کہ ھاتھ سے اُستادانِ نادِرہ‌کارِ کیے اور پُرانے مُصوّران کیے قلم سے جو لِکھے گیٔے ھین اور غیر ملک سے بُھت قیمت سے کہ بعضے دس ھزار اور بیس ھزار روپیے کو مول لیکر لأیٔے ھین اکثر مِورتان مرد اور عورت کیے سنگِ مرمر وغیرہ سے جو بنایٔے ھین یونان کے ملک سے ھي اور اکثر تصویران پانچ

چهہ یا سات هاتهہ کے قد کے کہ شاید پہلے کے عورتان
ایساچ بُلند قد و قامت رکھتے تھے دیکھا اگرچہ مُجھہ
کو اُن لعبتان کي نیکي بدي اور خرابي و خوبي سے
کیا خبر هي لیکن دیکھنے سے ظاهرِ کے خوبي اور چهرے
کي اور ناز و ادا کي بال برابر بهي جیتے هوے جِسم
سے کُچھہ فرق نهین پایا اور اُستاد کا هاتهہ اُن مورتون
کے بنانے مین ماني و فرهاد سے پیش دستي لیگیا هي
اگرچہ اُس وقت انگلند کے وِلایت تمام علوم کا گھر
هي باوجود اِس کہے بولتے هین کہ اب ایسے شکلان
اور تصویران انگلند مین نهین بن سکتے هین

اول دِنون انگلند کے مُلک مین کوئي مُصوّر تها
اپنے فن مین اُستاد اور اُس زمانے مین اُس سا کوئي
دوسرا نہ تها کِسي غریب آدمي کو گھر کے کونے مین
لیجاکر بیهوش کیا اور اُس کہے دو نو پانون کو دیوار پر
میخ سے ٹهوکیا اور دو نو هاتهہ دو نو طرف لمبے کرکر
لوهے کے میخون سے بند کیا ایک چُهرا اوسکي چهاتي

پر مارا اور اوس وقت مرنے کي حالت اُس آدمي
پر گُذري اور جان نِکلنے کے وقت کیا صورت اوسکے
چھرے اور اعضا پر ظاہِر هوي هوبهو تصویر مین لِکھا
جب کہ ایسي تصویر اِس خوبي سے کوئي نهین
کھینچیا تھا اِس فن کے لوگون کے نزدیک بُهت نادِر
اور تحفہ نظر آئي اور اسکي حق مین تحسین اور
آفرین کیئے لیکِن خون مظلوم کا پوشیدہ نهین رهتا هي
ظالِم اپني بدکاري کي سزا کو پهُنچتا هي اور اُس کو
قصاص کا حکُم کیئے اُس وقت وُہ بولا کہ تصویر اب
تلک نا تمام هي اور رنگ دینا باقي هي اِس لیئے
تصویر کو اُس کي حوالے کیئے وُہ نِدر ظالِم تصویر کے
کاغذ مین سیاهي دال دیا اور تصویر کا مُنہہ کالا کیا
اور لوگ اُس کے کام سے تعجّب کرنے اور افسوس
کھانے لگے اور بولتے تھے کہ ایسا نادِر نقش خراب هوگیا
جب کہ اُس کو بادشاہ کے حُضور مین لیگیئے بادشاہ
نے اُس سے پوچھا کہ تو ایسا کیون کیا وُہ عرض کیا

کہ اِتني محنت اور مشقت سے مين تصوير کهينچا
تها جب کہ جان ميرا اِس کام کے عوض مين جاتا
هي اِسواسطے کہ اُس کے رهنے سے مجهہ کو کيا فايدہ
هي بادشاہ فرمايا اگر تيري جان بخشي هووے تو
پهر اوس تصوير کو درست کر سکتا هي او عرض کيا
البتہ هر ايک مشکل کام کو ايک کيلي کهولنے کي
هي جب کہ بادشاہ سے اپني جان بخشي کا اِقرار
کرليا تب وہ تصوير سے کِسي طرح سياهي کا داغ
نِکال ديا اور صاف و پاک پهلي سرنيکا تصوير بنايا
اور حاضِران اُس کے اِس کام سے تعجب کيا اور اِس
فن کے اُستادان اُس کو اُستاد سمجهے

يِهہ بات پوشيدہ نهين رهيگي کہ جِسوقت قدرداني
صنعت اور پرورش صانع کي يهان تک هي کہ ايک
تصوير کے واسطے ايک لاکه روپيے ديتے هين اور
خونيہ کو معاف کرتے هين اگر اوس مُلک مين

عِلم و هنر کي زيادتي نہ هووے تو تعجّب کي بات هي اور اِس ملُک مين اگر کوئي بہُت دِن اور نِہايت محِنت سے عِلم سيکہہکر دنيا مين لاثاني هووے تو ذليل و خوار هي اور اُس کي حُرمت اور عِزّت کوئي نهين کرتا هي آخرش وُہ خرابي اور پريشاني مين گرِفتار هوتا هي اگر اِسپر بهي کوئي عِلم و هُنر سيکہنيے سبے مشہورهوويے تو يہ بِهي محِل تعجّب هي

وهان رصد کي عِمارت ديکهنے مين آئي کہ وُہ نِہايت بُلند هي اور نو درجے تيّار کئيے هر ايک درجے کے بيچ مين کتِابان عِلمِ هيت اور نجُوم کے رکهے هين اور حُکما اوپر چرکر بري دوربين کيے وسيلے سے آسمان اور بارا بُرجون کو ديکهتے هين اور ثوابِت و سيار سِتارون کيے اور هر ايک بُرج کي خاصيت بيان کرتے هين وهان بهي هفت اِقليم

کا نقشہ اور اسطرلاب وغیرہ مین دیکھا دوسرا مدرسہ
عِلمِ طب کا هي کہ اُس مین هدّان لوگون کیے سر
سے پانْون تک اور عضا اور بندبند مُردون کیے
لوهیے کے تار سے بند کرکر چھت سے لٹکا یئے هین

٨

یِہ کیفیت سکاٹلنڈ کے سفر کي —
یدنبرہ مین پہنچنیے کیے — کپتن
سن کیے باپ دادا کیے

جب مین اور کپتن س وکسفرد سے نِکلے اور اِسکاٹلنڈ کیے طرف روانہ ہوبے اُس وقت موسمِ سرما کا تہا

جب ہم راسطي کرتیے ہیے مین دیکھا کہ لوگ جلد جلد یخ پر چلتے تہے اور سُنا کہ ایک دِن مین پچاس ساٹھہ یا سو کوس چلتے ہین اگرچہ یِہ نقل اکثر صاحِبان کي زباني مین سُنکر نِہایت تعجّب کرتا تہا اور باور نہین کرتا جب کہ اپني آنکہہ سیے دیکھا سچ سمجہا اور شکٹ میریے دِل سے نِکل گیا اُن لوگون کا چلنا یخ پر اسیطرح ہي کہ ایک تختے کا ٹکرا

نعلین سریکا پأنون مین پهنے هین اوٓر ایک فولاد کا
ٹُکرا ایک قدم کا لمبا اور چورأیے مین آدهے انگل
کا صاف اور صیقل کیا هوا اُس تختے کے نیچے جور کر
چمریے کے تسمے کے ساتھ پأنون مین مضبوط نبدهتیے
هین اور جب کہ کهریے رهتے هین وهي فولاد کا ٹُکرا
یخ پر سیدها کهریے رهتا هي اگر پانون لغزش مین آیا
تو تهورا تیڑها هوتا هي اور آدمي گرپرتا هي یِہ کام
سِوأیے کثرت کے نهین هو سکتا هي جب کہ کثرت
اِس کام مین بهُت هوویے تو قُدرت چلنے پهِرنے کي
حاصِل هوتي هي جیسا کہ مین دیکها کہ چلنے کے وقت
هَوا اور تیر سے بهي زیادہ جلد چلتے اور راہ کاٹنے مین
پرندیے جانور کیے پرواز سے پیش دستي لیجاتے هین
اور چلني کے وقت سُفید پوش لوگ وِلایت کے ایسا
نظر آتے هین کہ فِرشتے آسمان سیے اُتر کر زمین پر
چلتے یا پریان زمین کے میدان مین دورتے هین بولتے
هین کہ عورتان اور مردان ولندیز کیے قوم کے اِس فن مین

کمال قُدرت رکھتے ہین کیونکہ ندیان نالیے اُن کے مُلک مین بُہت ہي اور تھند اور یخ کے دِنون مین غریبان اُس مُلک کے دودھ کے گھریے اور ترکاري کے توکریے سِر اور کھاندیے پر لیکر شہر کے اطراف اور گانوان مین صُبح سیے دو پھر تگ پِھرکر اپنے گھرون کو پِھرآتے ہین اور نادِر یِہ ہي گھریے جو دودھ اور گھي سے بھریے ہویے ہین اُس مین سیے ایک بوند بھي نیچے نہین گرتا ہي اور ضایع نہین ہوتا ہي

ہم شمال رُخ سفر کئے تھوریے عرصے مین سکاٹلند کے مُلک مین پُہنچے سکاٹلاند کا مُلک تقسیم پایا ہي کوھستان اور نیچان سکاٹلاند کے مُلک مین اکثر پھار و جنگل ہي شہران انگلند سے کم ہین اور اب وسیلے سے کسب و ھُنر کے تجّار اور مالدار ہویے اور ہوتے ہین اور آبادي سکاٹلاند کي مُلک کي روز بروز زِیادہ ہي اور دولت بھي ترقّي کرتي ہي درست دولت اتفاق سیے دو نو قوم کے مِلتي ہي اور بیدولتي

دُشمني کے باعِث پیدا هوتي هي سکاٹلاند کے لوگ
کم خوار هین لیکن شُجاعت اور بهادُري سے تعریف
کئے گئے هین اور اپنے تین انگریز لوگون پر بُزرُگي دیتے
هین اور بولتے کہ انگریز بسیار خوار اور کم بهادُر هین
اور انگریزان بهي اپنے کو دولتمندي سے بُزُرگ جانتے هین
سکاٹلاند کے لوگ کو بسبب کم دولتي کے حقیر
سمجهتے هین زبان مین دو نو مُلک کے بعضے الفاظ مین
فرق هي

هم یدنبره کے شهر مین جاکر کپتن مس کے باپ
کے گهر مین اترے کپتن مس مُجهہ کو اپنے باپ سے
مِلایا اور اِن کا باپ بهُت بودها اور جان مس وغیره
تین بهائي اور دو بهن بري عُمر کے تهے لاکِن ناکتخُدا
وِلایت مین شادي کرنے کا رسم یِهہ هي کہ دستور
قبول کرنیے کا بي‌بي اور مرد کي رضامندي سے هي
لیِکن مرد خوب صورت هو اور نیک خصال رهي اور
دولت و هُنر اور سبب معاش کا رکهتا هوا اور بي‌بي

بهي خوبصورت اور خوبي دِل كي باپ كي دولت
يا پهلے مرد كي دولت ركهے اور اقسام كا عِلم اور هنُر
جانے اگر يهه تمام تعريف ايك شخص مين هوويے
تو وهُ شخص نادِر هي اگر ويسا مرد يا بي‌بي مليے
تو بِهتر سے بِهتر هي نهين تو دولت كو سب سے بهتر
جان‌كر آپس مين شادي كرتے هين اگر كوئي بدصورت
بي‌بي كُچهه دولت نركهتے هي تو كوئي اُس كے ساتهه
شادي نهين كرتا هي جيسا كه وِلايت حُسن پيدا هوني
كي جگهه هي اور بِهتر سے بِهتر عورتان تمام خوبيان
سے مشهور اور دولت و فضيلت ركهتے هين جو عورتان
بيے مايه اور بےدولت هين اُنو كو كوئي پوچهتا نهين
اِس لئيے هزاران عورتان هونگے كه بودهے هويے هين اور
مرد كا مُنهه نهين ديكهے درست كه جِس مُلك مين
پاكيزه جِنس بُهت هوتي هي وهان اُس كي قدر كم
هي اور جو چيز كو كه اُس مُلك مين كمينه جانتے
هين وهي چيز كو دوسريے مُلك مين عزيز اور گِران

قیمت سمجھتے ھین چنانچہ ہِندوستان مین ایک
سیر املي ایک پیسے کو بیچتے ھین۔ اور وِلایتِ فرنگ
وغیرہ مین ایک سیر ایک اشرفي کو بلکہ اِس سے
زیادہ مول سے بیچے جاتي ھي

باپ کپتن سں کا بودھاپیے مین دیوانہ ھوگیا تھا
اور خرچ مین اِسراف کرتا تھا اِس صورت مین برا
بیٹا اُس کا جَان سں نام اُس مُلک کے قاعدے کے
مُوافِق عدالت مین فریادي ھوا اور ظاھِر کیا اگرچہ
یِہہ شخص میرا باپ ھي بہ سببِ بودھاپے کے اُس
کي عقل مین نُقصان ھوا اور خرچ کرنیے مین
اِسراف کرنے لگا جب کہ باپ کے مال کا وارِث برا
بیٹا ھي صاحِبانِ عدالت اُس مُلک کے دستور مُوافِق
اُس کے ھاتھہ کو اِسراف سے موقوف رکھے اور مال اُس
کي حُکومت نِکال لیئے اور بري بیٹے کو سب چیز
پر مُختار کیئے اور حُکم کیئے کہ موافِق ضرورت کیے
کھانیے پینے پھنے کو برا بیٹا باپ کو دیتا رھے چنانچہ

مین دیکھا سں صاحب اُس بودھاپے کي حالت مین
کہ اُس کي عُمر ستّر برس سے زیادہ تھي مُصوّري کے
فن مین مشغول تھا اور وقت کتین ضایع نہین
کرتا تھا

بولتے ھین کہ کپتن سں عِلم طب مین قُدرت
رکھتا تھا اور تشریح کیے واسطے کوئي غریب آدمي کي
لاش کو قبر سے نِکالا جب یہہ خبر مشہور ہوي جان
کے در سے جہاز پر سوار هوکر بہاگا اور ملائي اور پیگو
کے مُلک مین بہُت دنون تلک حکیمي کا کام
کرتا تھا وھان سے مدراس کو گیا کرنل کلیف ثابت
جنگ بہادُر کے ساتھہ نواب سِراجُ الدولہ کے جنگ کے
وقت کلکتے کو آیا بعداز عظیم آباد مین سپاھیان
کے پلٹن کا کپتن ھوا اور رفاقت مین جنرل کارناک
کے برے برے لرائیان مین شریک هوکر بہادُري کے
نام سے مشہو ھوا اور ایک پلٹن ساتھہ لیکر تیرا و روشن
اباد کے ملک کو تسخیر کیا اُس کے بعد میجر ادم

کی سرداري سے قاسم علیخان کے جنگ مین حاضر رهکر مونگیر اور عظیم‌اباد کي فتح کرنے مین بهت جانفشاني اور محنت کیا بعداز سپہ‌سالاري سے جنرل کارناک کے انگریزي فوج لیکر شاہِ عالم بادشاه کے رکاب مین اور کالپي اور کورجهان‌آباد کے جنگ مین رهکر فتحیاب اور نیک‌نام هوا اور نوّاب شجاع الدوله کے جنگ اور سوال و جواب کے کام مین جنرل کارناک کا منشي تها آخرش اوس سبب سے که کتاب کي ابتدا مین لکها گیا هي وه ولایت کو پهرکر آیا

۹

## یهہ کیفیت کوهستان کیی

وُہ مُلک مین آبادي کم اور پهاڑ جنگل اور خرابي بهُت هین اُس مُلک مین برس کے بارا مهینے برف اور برسات پڑتا هي اور اُس مُلک کے مردان خصُوص غریبان کو برف اور تهنڈ کي سردي سے رابطہ هوگیا هي اُن کو اِس سے کُچهہ پروا نهین چنانچہ غریب قوم جیساکہ دهنگر ایک چادر کملي کي آدهي بچهاکر دوسري آدهي اوڑکر جنگلون مین سوجاتے هین جب کہ برف چادر پر جم‌جاتي هي تب اُٹهکر کمّل جهٹکتے هین اور پهر برف پر سورهتے هین

دُنبیے اور بکرون کے بال رضائي کے روئي سریکا پٹتے رهتے هین اِس واسطے اُن کے بدن پر سردي کا اثر زیادہ نهین

هوتا اور بارا مهینے بکرون کے منديے جنگل اور چرائي
مین رهتے هین جب برف کے دِنون مین سبزہ اور گهاس
نهین هوتا هي بکریے اور گهوڑیے اور بیلون کو سوکا گهاس
کهلاتے هین اور جو بکریے کہ بدن پر بهُت بال نهین
رکهتے سبب سے سرما کے دُبلے اور ضعیف رهتے هین اور
ایسے بکریے وِلایت مین کم هین اور وِلایت کا گهاس
خوش بو هي اور جانوران کے واسطے بهُت فایدہ دیتا
هي اور کُلتهي اور ماش اور هربهرہ وِلایت مین نهین اور
وهان کے قِسم سے ایک اناج هي جِسکا چاول زرّہ سیاہ
هي اُس کو کارن بولتے هین وُہ اِسکاٹ‌لاند کے لوک کهاتے
اور گهوڑون کو کهلا تے هین

کوهِستان کے لوک گول توپي اور کُرتا پهنتے هین لیکِن اِزار
اور موزہ پانون مین نهین رکهتے اور اِن کا نیچے کا بدن
کُرتے کے دامن سے کرکے تک پوشیدہ هي کرکا ننگا هي کرکے
کیے نیچے سي پِنڈري پر رشتے کے موزیے چیراس‌دار جوتي

پانُون مین اور هاتھ مین سیف رکھتے هین نقل هي کہ شجا
عت اور سِپاہگري اِن کي حد سي زیادہ هي

بولتے هین کہ کوئي کوهِستانے کوئي روز لندن کیے شہر
مین آکر بازار مین پھرتا تھا مردان اور بچّے انگریز کے
بھیر کے بھیر اُس کے پیچھے چلتے تھے اُن مین سے کوي
شخص فراغ سے اُسکے پیچھے کے دامن کو اُٹھایا کوهِستانے
آدمي نِهایت شرمِندہ هوا اور غُصّے مین آکر تلوار سے
اُس آدمي کا سِر کاٹ ڈالا اور عدالت وغیرہ کے لوگ
اُس کو پکڑنے کے واسطے آگے پیچھے سے آکر گھیر لیٔے وُہ
نهایت بهادُري سے انکے سامھنے کھڑے رهکر مارنے اور مرنیے
تیاّر تھا اور کِتنے آدمي کتین زخمي کیا جدھر حملہ
کرتا تھا لوگ اُس کے سامھنے سے بھاگتے تھے اور کِسي
کو مقدور نہ تھي کہ اُس کے نزدیک جاویے پکڑنے کي
تو کیا قُدرت تھي جب یِہ خبر بادشاہ کو پُهنچي بادشاہ
اپنے خاص لوگون کو اُسے بُلانے بھیجا اور فرمایا کہ اوسکو بولو
کہ تجُھے بادشاہ یاد کیا هي وُہ کوهِستانے جب کہ بادشاہ

کا نام سُنا اوسي وقت سر جھکایا جو لوگ بلانے آئے تھے اُن
کے پیچھے چلا جب بادشاہ کے حضور میں پہنچا بادشاہ
نے پوچھا کہ کس واسطے ناحق خون کیا کوھستانے ولایت
کے قاعدے سے ایک زانو زمین پر رکھکر سر جھکایا
اور آداب شاھي بجالاکر عرض کیا جب کہ وہ آدمي
میرے نیچے کا بدن دیکھا اِسواسطے مُجھہ کو شرم آئي
اور غیرت کے سبب سے مین یہہ کام کیا جسوقت
بادشاہ کا نام سُنا مین حاضر ھوکر استانہ بوسي سے
بزرگي حاصل کیا نہین تو کسیکو مقدور نہ تھي کہ
مجھکو زندہ پکرے بادشاہ اُس کے عُذر کو پسند کیا
اور اُس کا خون معاف کیا اور بادشاھي عنایات سے
سرفراز کیا

دوسري نقل یہہ هي کہ انگریزي زبان سے ناواقف
ھونے کے سبب ایک غریب کوھستانے پر یہہ حالت
گذري کہ وہ لندن کے شہر مین ایا اور کھانا نھونے کے
سبب بیقرار ھوا ایک روز بازار کے درمیان ایک

شخص کو آشنا صورت دیکھا اور اپنے حال کي شِکایت
کیا وہ شخص بولا کہ تو کِسواسطے پیني‌کوک کے دوکان
کو نہین جاتا هي کہ وهان غریبانہ کھانا پاویگا معلوم
کرنا ضرور هي اُن دوکانون مین غریبانہ کھانا دو پیسونکے
مول کو ایک تکڑا روٹي کا اور تھوڑا گوشت اور
آدھا سیر بیر یعنیے جَو کا پاني مِلتا هي اور اُس
دوکانون کو انگریزان پیني‌کوک بولتے هین جب وہ
کوهِسانے پیني کوک‌کو بھول گیا اور نہین جانیے کے سبب
سیے پیني‌کٹ یاد رکھا جِسوقت وهان سے تھوڑي دور
گیا شہر کے لوگون سیے پوچھا کہ دوکان پیني‌کٹ کا
کہان هي کوي آدمي معلوم کیا کہ یِہہ آدمي بال
کترانا یا حجامت لینا چھتا هي اور حجّام کا دوکان
دِکھایا وُہ کوهِستانے دوکان پر جاکر دروازہ ٹھوکیا اور حجّام
دروازہ کھولا اُس کو اندر لیگیا کُرسي پر بٹھایا اور ایک
طشت مین گرم پاني بھرکر اور صابون کا ڈلّا اُس مین
ڈال‌کر کف نِکال‌کر اُس کے سامھنے میز پر رکھا اور

آپ اُسترے وغیرہ حجامت کے ہتیار لانیے کے واسطے
بالاخانے پر گیا وُہ کوہِستانی صابون کے کف کے پانی کو
شوربا* سمجہکر پیا اور تین گھونٹ نِگلا اور صابون کے
دلّے کو آلو سمجہکر بُہت بہوک کے سبب سے چابکر
حلق میں نِنگلا جب کہ حجّام بالاخانے سے نیچے آیا
یِہ احوال دیکہکر بُہت حیرت سے کہرا رہا وُہ کوہِستانیے
دو پیسے جیب سے نِکالکر میز پر رکہا اور بولا میں
تُمہارا شُکر کرتا ہوں کہ یِہ شوربا بُہت اچّہا ہے لیکِن
آلو خوب نہیں گلا

دو نقل انگریز ادمیاں کے کوئی دِہقانی آدمی
شہر میں آکر کسِی آشنا کے گھر میں اُترا اور مِہمان
ہوا میزبان میزِ بچھایا اور مہمانداری کا رسم بجالایا
وُہ دِہقانی کو بکرے کی کلیجی کا کباب بہت مزہدار
معلوم ہوا اور پہلے ایسا مزہدار کباب کبہی نہیں کہایا
تہا اور مصالیے کا نام اور کباب بنانے کی ترتیب کاغز
میں لِکہلیا اور وُہ کاغذ اپنے جیب میں رکہا دوسری

فجر قصاي کي دوکان پر گيا اور کليجا بکريے کا مول
ليکر رومال مين لپيٹا اور هاتھ مين لٹکاليکر اپنے گانون
کي راه ليا اور ايک کُتّا بازاري پيچھے سے آکر کليجي
رومال سميت اُس کے هاتھ سے چھين ليکر چلاگيا
وُه دهقاني کُتّے کو ديکھکر بولنے لگا که کچا کليجا تو
ميرے هاتھ سے ليگيا ليکن کاغذ اُس کے پکانيکي
ترکيب کا ميرے جيب مين هي اسيطرح هر ايک
مُلک کم عقل اور احمق لوگون سے خالي نهين خصوصًا
اکثر کهيڑے کے لوگ نادان اور احمق هوتے هين چنانچه
يه دوسري نقل انگلند کے مُلک کي دهقاني کے بيوقوفي
کي هي

نقل کوي بوڈهيے دهقاني کو شوق هوا که اپنے
زمين‌دار کے ملنے کے واسطے جاون اس ليئے اپني عورت
سے کها که کوئي تحفه زمين‌دار کے خاطر بجانا ضرور هي
عورت ايک خوک کا بچّه چھوٹے شليطے مين باندھکر
مرد کے هاتھ مين دئي اور وُه بوڈها شليطے کو کهانديے

پِر رکھکر روانہ هوا جب کہ آدھے راستے میں کسِي
بھٹیارے کے سرا کو گیا ماندگي کے سبب شلیطے کو
رکھہ دیا اور آپ سوگیا بھٹیارہ جب شلیطے کیتین
دیکھا اور سمجھا کہ کوئي جاندار جانور اِس شلیطے
میں هي اُس وقت شلیطے کا مُنھہ کھولا اور سوّر
کا بچّہ دیکھا وُہ بھٹیارہ دغابازي سے سوّر کے بچّے کو
نِکال لیا اور کُتّے کے بچّے کو شلیطے میں ڈال کر پہلے
کے سریکا شلیطے کا مُنھہ باندھہ کر رکھہ دیا وُہ دِھقانے
تھوڑے وقت کے بعداز نیند سے جاگا اور شلیطہ اُٹھا
لیکر زمیندار کے گھر طرف چلا اور پھُنچا جِسوقت
زمیندار سُنا کہ اپنا رعیّت آیا هي نِہایت مِھرباني
سے دروازے میں آیا اور شفقت سے اُسکي خیریت
پوچھا اور دیکھا کہ اُس کے هاتھہ میں شلیطہ هي
سمجھا کہ اوسمیں کُچھہ هي اور پوچھا کیا هي جو
میرے واسطے لایا هي دھقاني جواب دیا کہ میں غریب
هون جو تُحفہ کہ تُمھارے نذر کے لایق هووے سو کھان

سے لاؤنگا لیکن یہہ بچہ جوک کا هي کہ مین اپنے
مقدور موافق تمہارے واسطے لایا هون زمین‌دار اُس کي
غریبي پر نظر کرکر بہت خوش هوا اور کہا کہ تیرے
سے یہہ چیز بہت برا تحفہ هي کھول مین دیکھونگا
جب دهقاني کھولا تو کُتے کا بچہ تھا زمین‌دار بہت غصے
مین آیا اور جھڑک کر کہا کہ تو مجھہ سے مزاخ کرتا هي
میرے سامھنے سے جا دهقاني شرمندہ هوکر وهان سے
پھرا اور پھر اوس بھتیارے کے سرا مین پہنچکر بدستور
سابق سو رها اور بھتیارا جلدي سے کُتے کے بچے کو
شلیطے سے نکال لیا اور وهي سوّر کے بچے کو شلیطے
مین بندکر دیا جب کہ دهقاني هوشیار هوکر راہ چلنے
لگا اوس کي عورت استقبال کے واسطے آگے آئي مرد
عورت کو دیکھکر غصے مین آیا اور چہرہ سرخ کیا
اور بولا کہ تو میریے سامھنے مت آ کہ مین لکري سے
تجھہ کو ادب دیونگا عورت بولي اي جان میرے
خیر هي اور کیا حالت هي اور میري کیا تقصیر هي

مرد کہا خوک کے بچّے کے عوض مین کُتّے کا بچّہ
شلیطے مین باندھدي اور مُجھہ کو زمین‌دار کے سامھنے
شرمندہ کري اِس سے کیا بڙي تقصیر ھي عورت
جواب دي کہ مین ھرگز ایسي تقصیر نہین کي ھون
اور مُجھہ کو اپني مھرباني سے معاف کر عورت شلیطہ
کھولي کھولنے کے ساتھہ خوک بچّہ باھِر نِکلا وہُ احمق
دھقاني سچ سمجھا کہ یِہہ فرق‌عادت اِس سوّر کہ
بچّے کا ھي کہ یھان سوّر کا بچّہ اور وھان کُتّے کا بچّہ
نظر آتا ھي اور اُس بچّے کو تھوڑے قمچیان مارا اور
بولا پھِرکبھي ایسا مت کر

۱۰

یہہ کیفیت جُدا جُدا فرنگستان
کےملک کي — حضرت عیسیے
کیے اور دین عیسوي کیے

فرنگ کے مُلکان اِتالي جرمني پروش روس
ڈینمارِک پرتوگال الیمان سپین فرانس برتین تُر
کِستان هي اور دوسریے تین مُلک کا نام یاد نهین
یہہ مُلکان مین بادشاہ هي سواے ولندیز کے قوم کے
اور والاند کا مُلک بُہت چهوتا هي اوس مُلک
کي حکومت عمدہ لوگون سے علاقہ رکهتي هي وهان
کے لوگ سب سوداگر اور زردار هین اُس مُلک کے
لوگ مچهي بُہت پکرتے اور بیچتے هین اسواسطے دوسریے
اهلِ فرنگ ولندیز کي قوم کو ماهي‌فروش بولتے هین

اور اُس قوم کو تو بادشاہ نہین ہونے کے سبب سے اُن
کو کمینہ اور ناکاری سمجھتے ہین زبان اِٹالیان اور فرنچ
کي نِہایت شیرین اور فصیح هي اور انگریزان یِہ
زبان سیکھتے هین

روس کا مُلک لمبائي اور چوڑائي مین سب
مُلکون سے زیادہ هي وهان کا بادشاہ بُہت شوکت
اور قُدرت رکھتا هي وهان کے لوگ مِحنت کرنے
مین چالاکي سے مشہور هین چنانچہ انگریز کي قوم
کو باوجود چُستي و چالاکي کے کاہِل و سُست بولتے
هین جو احوال سکندر نامي مین روس کے مُلک کا
شیخ نِظامي سے لِکھا گیا هي سو پہلے وقت مین
ویساہي تھا اور زمانِ سابِق مین اُس ملک کے لوگ
آدمیت اور اِنسانیت کا طور نہین جانتے تھے اور
قریب چالیس برس کے هوا کہ کوئي بادشاہ اوس
مُلک کا عِلم و هُنر کو سیکھنے کا اِرادہ کرکر آپ
انگلند اور دوسرے ملکون کو گیا اپنے مُلک کے لوگ

کو بھیج بھیجکر عِلم و ہُنر سیکھایا اور عقل و دانائي
حاصِل کر ایا وُہ لوگ پھِر اپنے مُلک کو آئے اور دوسرے
لوگون کو عِلم و ہُنر سیکھایئے جیسا کہ روس مُلک کي
دو آدمي کتین مین ادنبرّي کے شہر مین دیکھا کہ
مدرسے مین عِلم سیکھتے تھے اور اِن کا رنگ سُرخي
آمیز اینٹ کے رنگ کے سریکا تھا شاہِ روس انگریز
کے بادشاہ کے ساتھ ہمیشہ صُلح اور دوستي رکھتا ھي
اور انگریزان اوس کے مُلک کے بادشاہ کے نوکر ھین
وھان کے لوگ کو بندوق اور توپ بنانے کي طرح اور
قواعد جنگ کے سیکھاتے ھین اکثر انگریز لوگ وھان
رھنا اختیار کیئے ھین روس کے لوگ انگریز کي قوم
کو دوسرییے اھلِ فرنگ سے دین و مذھب اور محنت
و سپاہگري اور بھادري کے حقمین بھتر سمجھکر ھر
ایک کام مین اِن کي پروي کرتے ھین اور اب
روس کے لوگ قوّت و شوکت مین سپاہ کي
کثرت سے سب اھلِ فرنگ سے زیادہ مشھور ھین

تھوڑے برس کے آگے روس کا بادشاہ مسلمانان کے روم پر لشکر لایا تھا اور روم کے وزیر کي نمک‌حرامي سے غالِب ہوکر ایک صوبہ روم کے مُلک کا اپنے حکُومت مین لیا لیکن جناب اِلٰہي کي مدد سے و بہ سبب دعائے خیر حضرتِ پیغمبر صلے اللّٰہ علیہ و سلم کیے جو باشاہِ روم کے حق مین ھي پشیمان ہوکر اور ڈر کر بھاگ گیا

حضرتِ عیسے کے اِنتقال کے بعداز کیئے دِن تلک خِلافت اور اِمامت حضرت عیسے کے بارا حوارحون پر مُقرّر تھے اور اِنجیل کي کِتاب جو نصارا کي قوم مین مَشہور ھي وُہ لِکھي ہووي حوارحون کي ھي ہر ایک شخص بارا حوارحون سے دوسرے مُلکون مین مُتفرق ہوکر دینِ عیسوي تعلیم کرنے لگا اور شریعت حضرتِ عیسے کي جاري کرتے تھے اب دین عیسوي مین تھوڑا تھوڑا فرق ہر ایک فرقے کے بیچ مین پیدا ہوا ھي اصل ایمان اِس قوم کا یِہ ھي کہ حضرتِ

عیسے کو خُدا کا بیٹا جانتے هین اِس دلیل سے کہ
بی‌بي مریم حضرتِ عیسے کو بغیر جورے کیے جنیے
لیکِن تهورّے انگریزان اِس بات پر ایمان نهین لاتے هین
کیونکہ اوسکي ذاتِ پاک کو نهین پیدا هوي کِسي سیے
اور اُس سے کوئ نهین پیدا هوا هي سمجهتے هین
اور حق تعالے کتین بےمانِند اور بےواسط جانتے هین
کهتے هین کہ ویسي ذات پر تُهمت زنا کي کِس طرح
کوئ کر سکتا هي اور جنابِ اِلهي کمال مهرباني اور
نِهایت شفقت سیے حضرتِ عیسے کو اپنا بیٹا کها
هي اور تمام نبي اور پیغمبران سے زیادہ بُزرگي دیا
یهود کي قوم جو اُمت حضرتِ موسے علیہ‌السّلام کي
هي وُہ لوگ اپنے دین پر قایم هین جب کہ یِهہ قوم
حضرتِ عیسے علیہ‌السّلام کو شام کے مُلک مین بُهت
عذاب دیکر آخرش صلیب پر کهینچے اسواسطے یهود
لوگ هر قوم کے نزدیک ذلیل و خوار هین اور هر
ایک شخص اِن کي عزّت و حرمت نهین کرتا هي

بلکہ سب قوم اور اہلِ اِسلام اِن کو مار دالنا چہتے
ہین اِس صورتمین یہود کي قوم کتین اہلِ فرنگ
کے ملُک مین جان کا در ہي جیسا کہ نصارا کي
قوم اگر یہود کو اپنے ملُک مین پاوین تو زندہ آگ
پر جلاوینگے لیکن انگریزان اپنے دین و مذہب کے
سبب ہر ایک قوم سے صُلح اور دوستي رکھتے ہین
اِسواسطے کِسي کے دین اور احوال کے مانع نہین ہوتے
ہین مین لندن مین کِتنے یہود کو دیکہا کہ چیزان
کہانے پینے کے بیچتے تھے

حضرتِ عیسے کے بعد قریب سات سو برس کے
نور جمال مُحمدي صلے اللہ علیہ و سلم کا اِس اندھیري
دُنیا کو روشن کیا اور دُنیا کي بند و بست سِوائے طریقہ
اسلام کا ظاہر ہوا

نصارا کي قوم کہانے اَور نہین کہانے کے چیزان
مین حلال اور حرام نہین سمجہتے ہین مگر جو
مزاج کے لایق ہووے سو وہي بہتر ہي اور طب کہ

عِلم کے کِتابان مین جس چیز کا نفع اور نُقصان لِکھا
گیا هي اُس چیز کو کھانا اور اُس چیز سي پرهیز کرنا
لازِم جانتے هین شراب پینا حلال سمجھتے هین
اور نصارا کي قوم شراب کا پینا اور خوک کا
کھانا مباح جانتے اور حلال اور حرام کے لفظ کو اور
پاکي و ناپاکي کتین بِالکُل پسند نہین کرتے اور
بولتیے کہ حلال وُہ هي جو چیز کھانے پینے مین آویے
اور طبیعت کو فایدہ دیویے اور هضم هوویے اور حرام
وُہ هي جو چیز کھانے مین نہ آویے مزِاج کو نا موافِق
هو لوگ کتین اِتني بیفایدہ تصدیع پانیے سے کیا
کام هي لیکِن بعضے لوگ هین کہ شروع جواني سے
بوڑھاپیے تک کبھي شراب نہین پیئے اور خوک نہین
کھائیے توریت کے احکام کے مطابِق چلتے هین بولتے
هین کہ حضرتِ عیسے علیہ‌السلام توریت کیے احکام
کو بحال و برقرار رکھے هین همکو اُس کے برابر عمل
کرنا ضرور هي کِسواسطے اُس احکام کے برخِلاف خوک

کھاوین اور شراب پیوین تو وہ فقط حرام ھي
حضرت عیسی هر ایک چیز جو هضم هووے اوسکه
کھانیے کو حکم فرمایے تھے مگر مضبوط حکم چیزان
کھانے اور شراب پینے نهین فرمایے

جو حکم انجیل مین ذکر کیے هین سو اول یه
هي که آدمي خدا کو واحد جانیے اور خدا کي کتاب
اور اُس کے پیغمبران کو سچ سمجھتے اور جھوتي
شاهدي نه دیوے اور جھوتي بات نه بولیے اور زنا
نکریے اور کسي کو نه ملو ڈالیے غریب اور همسایه
کے لوگ کو بھائي جانیے

فرانسیس اور دوسرے لوگ اپنے کلیسا مین صورت
حضرت عیسی و مریم کي کھڑا کرکر سجده کرتے هین
لیکن انگریز کے قوم اس طرح کي بت پرستي کو
بهت بد سمجھتے هین اور برعکس اُس قوم کے اپنے
کلیسا کو تصویرات سے صاف رکھتے فرانسیس لوگ هر
برس حضرت عیسی کے تولد کے دن کوي حاملہ عورت

کي لعبت بناکر دلالت کے واسطے بٹھاتے هین اور اُس
لعبت کو جننے کي حالت سے نمود کرتے اور بچہ تولد
هونیے کے وقت مین اُس مورت کے دامن کے تلّے
سے خون آلودہ کپڑا کھینچتے هین اور اقسام کے ساز
اور باجیے بجاتے هین اور خوش هوتے هین اوس
لکڑے کي مورت کو تخت پر بٹھاکر بہُت اِعتقاد سے
اُس کیے سامھنے سِر سجدیمین رکھتے هین جب کہ
یہہ تماشا مورس کے جزیریے مین دیکھا کپتن سن
اور پیکاک صاحب فرانسیس کے کام پر هنستے تھیے
اور مُجھہ کو بولتیے کہ یہہ بِدعت نادانی اور احمقي
سے هي اور دین مین فرانسیس وغیرہ کے مروّج هي
اور یہہ بدآیِن انگریز کي قوم مین نهین دوسرا یہہ
کہ فرانس وغیرہ کي قوم بہُت تعصّب رکھتي هي
جیسا کہ اگر کوئي مُسلمان اِن کے ملک مین جاکر بلُند
آواز سے اذان دیویے تو اور اسلام کا دستور ظاهِر
کرے تو اوسي وقت اُس کو آگ مین جلا دیوینگے

لیکن انگریزان کا طریقہ صلح کل هي اگر کوئي مسلمان اِن کي ملک مین مسجد بناوے اذان و نماز اسلام کا طور ظاهر کرے تو بهي کِسیطرح سے اوس کو منع نهین کرتے اور بولتے هین کہ همکو کسي کے دین و ایمان سے کیا کام جیساکہ مثل مشهور هي عیسي بدین خود و موسي بدین خود

فرانسیس وغیرہ کے پادریان ریاکار اور مالدار لاکهون هین اور فرانس کي قوم کا رسم ایسا هي کہ هر ایک برس مین ایک دفع عورت اور مرد پادري کے سامهنے جو پیرومرشد اِن کا هي جاتے هین اور جو گناہ اور خراب کام اُس برس مین کیئے هین سو پادري سے ایک ایک بولتے هین اور هر ایک شخص اپني اپني مقدور موافق بهت پیسا پادري کو دیتا هي کِسواسطے کہ پادریان عِبادت اور ریاضت کرکر حق‌تعالی سے اِن کي شفاعت چاهین اور جناب الهي اِن کي شفاعت سے اپنے گناهون کو معاف

کریکن لیکن اِس بات سے انگریزان ہنستے ہین اور
بولتے ہین یہہ کیا نادانی اور گمراہی ہی کہ حق تعالیٰ
بادشاہ بادشاہان کا اور قاضی روزِ قیامت کے دِن
کا ہی ایسے پادریان پلید اور نابکار کی شفاعت سے
کیونکر تقصیرات خلق کی بخشیگا یہہ طریقہ ہو بہو ہِندوان
سے مِلتا ہی کہ برہمنان جو ہندوان کے قوم کے پیران ہین
ہِندوان کو گمراہ کیے ہین اور بولتے کہ گنگا ندی کے
پانی سے غُسل کرنے سے تمام عمر کے گناہ بخشے جاتے
ہین اور ہمکو خیرات دیوے تو تم بِہشت مین
داخل ہونگے اس قوم کے عقاید کے کِتابان مین خیرات
دینے کا حُکم لِکہا ہی تو وہان مخصُوص برہمنون کو
دینے کی تاکید کیا ہی اگر کوئی برہمن ایک لاکہہ
روپیہ رکہتا ہو تو بہی ایک روپیہ آٹہہ آنے کی خیرات
کے واسطے در بدر پِہرتا ہی بید پڑہنے والے برہمن
معلوم کیے کہ آخری وقت مین ہماری اولاد زیادہ
ہونگی اور اکثر لاچار و غریب رہینگے اور برہمن

ہونیکے وسلیہ سے بیے محنت و مشقت کي خیرات خواري سیے دُنیا مین جیوینگے

عجب یہ کہ ہندوان مین طرح طرح کي قوم هي سب سے برہمن لوگ بہتر اور بزرگ ہین اور یہ حکم بھي اِن کي کِتاب مین لِکھا هي کہ برہمن کے سِواي کوئي دوسرا بید کي کِتاب کو نپڑھے اگر پڑھیگا تو وہ دوزخي ہوگا اور دوسري قوم مین ایسا حُکم نہین کہ لوگ خُدا شِنا سي اور عقاید کے کِتابان نپڑھین اور عِلم کے فایدون سے محروم رہے ہِندوان کے اِس طور کو نادانی کے سوائے کیا سمجہا چاہئیے اور ایسیہي دستور اِن کے ہین اُن کے دیکھنے سے عقل حیران هي مین کہان تک بیان کرون القِصّہ فرانسیس کي قوم وغیرہ کے پادریانِ ریاکاري بُہت کرکر عوام لوگ کو گُمراہ کرکر بُہت دولت جمع کیئے تھے اگر یہ لوگ قُرآن شریف پڑھتے اور حضرت مُحمد مُصطفیٰ صلی‌اللّٰہ علیہ و سلم کو برحق سمجھتے تو

اِن کا طریقہ اسلام کیے دین سے زِیادہ فرق نہین رکھتا اور رِیاکاری اِن کے دین و ایمان مین کُچھہ نہین ہوتي اِسواسطے رِیاکار اور فریب دینے والیے جو مُسلمان اور ہِندوان کي قوم مین ہین اور طمع سیے دُنیا کے لِباس فقیري اور سوفي کا پِہنتے ہین یہ لوگ اُن کو بہُت بد بولتے ہین بلکہ زاہدانِ خودنُما اور خودفروش سیے بیزار ہوکر جو فقیران مُتّقي و نیک و بیریا ہین اُن سے بھي اِعتقاد کم رکھتے ہین یہان تک کہ خرق عادت اور کرامات سے اولیا کي قایل نہین بولتے ہین کہ کرامات اور مُعجزات پِیغمبران کا دستور ھي اور ولي یِہہ درجہ نہین رکھتا ھي

۱۱

یہہ کیفیت قوم انگریز کی اِنکار
مین جنابِ مُحمد صلیاللہ علیہ
و سلم کی پیغمبری اور قُرآن
شریف سے

انگریزان بولتے ہین کہ اِنجیل کی کِتاب مین
کوئی خبر محمد کی پیغمبری کی ہم پاتے تو سچ ہی
کہ پہرکر دین اِسلام کا قبول کرتے مُسلمان بولتے ہین
کہ اصل کِتاب اِنجیل کی دُنیا سے گُم ہوی اور حضرتِ
عیسے کے رِحلت بعداز حضرت کے حوارحون سے
چار آدمی جِن کا نام ماتہیو مارک لوک جان
تہا اپنے اپنے یاد سے چار کِتاب لِکہکر اِنجیل مین
داخِل کیے لیکِن رِوایت حضرت مُحمد صلیاللہ کی

پیغمبري کي حضرتِ عیسے صاف نهین بیان کیئے اور اُس
روایت کو اِشارہ و کِنایہ سے لِکھکر اپنے قوم کے دِلون
مین شُبہ و شک ڈالیے هین اُن سب روایات سے ایک
یِه هي

رِوایت انجیل سے کوئي روز حضرتِ عیسے
علیہ السّلام بطور نصیحت کے ایک یِه نقل فرمائے
هین کہ کوئي شخص دولتمند صاحبِ باغ دو پهر کے
وقت بازار کو گیا اور مزدوران کو ایک دِرم مزدوري
دینے کے وعدہ سے مُقرّر کرکر کام کرنے کے واسطے اپنے
باغمین بهیجیا اور دو پَهر کے وقت ایک ٹُکّري
مزدوران کي دیکها کہ بازار مین کهري هي فرمایا کہ
تُم کیون بیکار کهڑے هو میرے باغ کو جاؤ اور کام
کرو شام تلک ایک ایک دِرم پاؤگي پِهر تین پهر
کے وقت بازار مین گیا دیکها کہ ایک ٹُکري مزدوران
کي راستے پر بیکار کهري هي پوچها کہ تُم کیون بیکار
بیٹهے هو وُہ بولیے کہ هم آخري وقت مین آئے تهے

اِسواسطے کوئی شخص ھمکو مزدوري مین نہین لیا
وُہ شخص فرمایا کہ تُم بھي میرے باغ مین کام کرو
شام کو ہر ایک آدمي ایک ایکدرم پاویگا جب کہ
شام ھوي تینون فرقے مزدوري کے واسطے صاحبِ باغ
کے سامھنے آئے صاحبِ باغ اُن تینون فِرقون کو اپنے
قرار کے مُوافق ایک ایک درم دیا اور پہلے آئے سو
مزدور بحث کرنا شروع کئے کہ ھم تمام دِن کام کئے
اور آفتاب کي گرمي دیکھے اور کام مین محنت
کھینچے اور دوسرے ھمارے پیچھے آئے ایک پھر کام کئے
ھمکو اور اِن کو مزدوري تُم برابر دئے خداوندِ باغ
بولا کہ مین پہلے تُمھارے ساتھ ایکدِرم دینے کا اِقرار
کیا تھا او کھے دُرُست وُہ دولتمند کھا مین اپنا اقرار
ادا کیا اور اپنے مال کے نفع و نُقصان مین مُختار
ھون مُسلمانان آخر کے لفظ کو اپنے پر مُقرّر کرتے ھیي
اور بولتے ھین کہ ھمارے پیغمبر صلےاللہ علیہ و سلم
دُنیا مین سب پیغمبران کے پیچھے آئے اور نبوت کو

پهُنچیے معتبر اول لوگون کا پایے هین اِس واسطے حضرت
محمد کے اُمت کے مضبُوط اُمید هي که بیشک
اول هم بهِشت مین جاوینگیے انگریزان بولتے هین
که چار کِتاب مشهور اور دوسریے صحیفیے جو هین
سو بنایے هویے پیغمبران کے هي اُن کو آسماني کِتاب
اور خُدا کے لِکهیے هویے صحیفیے کسِطرح بول سکینگیے
کِسواسطے که خُدا نے اِن کِتابون کو آسمان سے لِکهکر
نهین بهیجا هي مگر تُم بولتے هین که جِبریٔل خُدا
کي زبان سے وهي لایے هین جِبریٔل کو کون دیکها اُن
کا آواز کون سُنا بغیر دلیل اور بنیه کیے موُافق شرع
ظاهِري کي کیسا سچ جانا چاهیے هم اعتقاد اُس
بات پر کیون لاوینگیے مگر یِه هي که پیغمبران خلق
کي هِدایت اور رهنموني کیے واسطے سیدها دستور
اور دُرُست طور جو اپني عقل مین بهتر اور نیک
جاني هین سو ویساهي کِتاب مین لِکهے چنانچه توریت
موسي علیهِ السلام اور زبوّر کي کتاب داوٗد علیهِ السلام

اور اِنجیل عیسیٰ علیہ السّلام اور قُرآنِ شریف کو
حضرت مُحمد صلی اللّٰہ علیہ و سلم لِکھے اور یے لوگ
قُرآنِ مجید اور مُحمد مصطفیٰ کے قایل نہین ہین لیکِن
تعریف حضرت کیے شرع پاک کي کرتے ہین اور
بولتے ہین کہ مُحمد عِلم اور عقل مین خوب آدمي
تھے کہ دستور دین و مذہب کا اچّھي طرح سے
دُرُست کیئے لیکِن ایک عیب یِہہ ھي کہ برخِلاف
دوسریے پیغمبران کیے قاتِل اور خون ریز تھے اور یِہہ
بات دستور سے نبوّت اور رِسالت کے بُہت دور ھي
کیونکہ پھلے کے پیغمبران وعظ اور نصیحت سے گُمراہ
لوگ کو نیک راہ دِکھلاتے تھے اور لوگ رضامندي
اور خوشي سے اُن پیغمبران کے دین مین داخِل ھوتیے
اگر کوئي نافرمائي کیا تو اُسکو چھوڑدیتے اگر قوم
کِسي پیغمبر کو اذیّت دیتے اور تصدیع پُہنچاتے
تھے تو یِہہ لوگ اُس کے حق مین بددعا کرتے
یِہان تک لوگ خُدا کے عذاب مین گرفتار

هوتے تھے لیکن کوئی پیغمبر خون‌ریزی اور قتل نهین کیے

ایک روز کپتن س یه بحث میرے سے کیا مین جواب دیا که اِس قتل و خون ریزي کا یه سبب هي که حق تعالے بهت پیغمبران هر قوم پر پیدا کیا اور وعظ و نصیحت انبیا کي قوم کے دِلونمین اثر نهین کي اور یه لوگ پیغمبران کو بهت تصدیع و آزار دیے اِس کے بعداز همارے پیغمبر مکّے مین پیدا هوے اول دِنون مین پیغمبر جو کچهه مهربانی اور شفقت سے نصیحتان اور وعظ مُلایمیت اور دِلداري سے کیے لیکن کچهه اُن کے دلون مین اثر نهین هوا اور آخر کو هاتهه سے قریش کي قوم کے همارے پیغمبر کیا کچهه ظُلم اور تصدیع پائے حسب که اُن کا ظُلم حد سے زیاده هُوا اور قوم کے اسلام لانے سیے نااُمید هوے تب لاچار هوکر غریبي اور عاجزي سے جنابِ اِلهي مین التجا کیے یهان تک که الله‌تعالے نے جهاد کا حکم

بھیجا اوس وقت سے جہاد کرنا مُسلمانان پر فرض ہوا
اور خُدائے تعالی جبّار اور قہارھي اپنے رسول کو دین کے
دشمنون پر فتح‌یاب کیا اِس صورت مین قتل اور
خون‌ریزي کرنا پیغمبر اپنے حکُم سے نہین کیے بلکہ خُدا
کے حکُم سے بجالائے

مین وِلایت سے آئے بعداز بردوان مین جان گریم
صاحب کو اِسیطرح سے ایک جواب دیا وہ یِہ ھي کہ
گریم صاحب میر صدرُالدین اور میر سِراجُ‌الدین منُشیے
سے ہمیشہ دین و مذہب کا بحث کرتا اور حضرت
مُحمد مصطفی صلی‌اللہ علیہ و سلم کیے نبوت اور مُعجزات
سے اِنکار کرتا لیکن کوئي جواب معقول نہین پاتا تھا
اور کوئي رات کو یِہ مباحِثہ اِن مین تھا گریم
صاحب ہنسے اور مزاخ سے نبوت کا اِنکار کرتا آخِر وقت
مین وھان پُہنچا اور سُنا کہ گریم صاحب یِہ مذکور
کرتا تھا کہ مُسلمانان کو اس بات پر اِعتقاد ھي کہ
حضرت مُحمد کے شفاعت سے ہم بہشت مین

جاوینگے باقي خلق سب دوزخ مین داخِل هونگے
یِه بات عقل سے دور هي اِس کے سوائے هم حضرت
مُحمد کو پیغمبر نهین جانتے هین کیونکه سابق کے
پیغمبران کے سریکا کوئي مُعجزہ نهین دِکهلائے مگر یِه
که کبوترون کو پال کر پهاڑ اور جنگل مین چهوڑ دئے
جب که قوم مُعجزہ چهتي پهاڑ طرف جاتے اور مٹهي
باندهکر کبوترون کو بتاتے تهے وُہ کبوتر دانے کي آس
سے چوطرف سے اُرکر آتے اور کهاندیے اور سِر پر بیٹهتے
اُس وقت حضرت مُحمد بولتے تهیے که دیکهو مین
خُدا کا پیغمبر هون که جنگلي جانوران میریے حُکم
سے حاضر هوتیے هین اور وُہ دونو مُنشي اپنے پیغمبر کي
اِهانت سیے دِق اور خفا هوتے تهے اور جواب اِس
بات کا مُسلمانون کے اِعتقاد کے مُوافق اور آیت
قُرآن وحدیث کے مُطابق کهتے که حقتعالی قُرآنِ
مجید مین فرمایا هي که حضرتِ مُحمد بیشک
پیغمبر زمانۂ آخِر کا اور شفاعت کرنیهارا روزِ محشر

کا هي که حضرت مُحمد سے معجزه آفتاب کے پهرنے
اور کوئی جهار آپ سے آپ چلنے کا هوا هي
لیکن جو کوئی قُرآن و حدیث پر اعتقاد نهین رکهتا
هي اُس کے سامهنے گفتگو قُرآن و حدیث کي کهاني
سریکا هي مثل مشهور هي بیت آنرا که بقُرآن و
خبر زونر هي اینست جو ابش که جو ابش ند هي
گریم صاحب یه باتان سُنتے سے سِر هلاتا اور هنستا
اور بولتا تها جب که مُجهه کو تُمهارے قُرآن اور
کِتاب پر اعتقاد نهین تمهارے باتون کو کب سچ
سمجهتا هون اُس وقت مین غریب سامهنے هوکر
کها اگر حکُم هو تو مین اِس مُقدمے مین کُچهه
بولونگا بعداز سب میرے طرف متوجهه هوے مین کها
جو ترجُمه اِنجیل کا میرے پاس هي اُس سے اور گُذرے
هوے تواریخ سے معلوم کِیا هون که پهلے کے پیغمبران
طرح طرح کے مُعجزے دیکهاتے تهے باوجود مُعجزے
دیکهنے کے کوئی آدمي دین کي خواهش نهین کیا

اور پیغمبرانؑ لوگ کے هاتھ سے آذیت و تصدیع
کھنچے خصوص حضرت عیسی علیہ السّلام کہ مُردے
کو زِندہ کرنا اور اندھے کو بینائی بخشنا بِرص وغیرہ
بیماروں کو دُرُست کرنا اور ایسے مُعجزے بہُت
دِکھلائے اور جِتنے مُعجزے کہ حضرتِ عیسے سے ظہُور
مین آئے دوسرے پیغمبر سے کم ظاہِر ہوئے باوجود
اِس کے حضرت عیسے جیئے تک بارا حوارحون کے
سوائے بہُت اور لوگ دین نہین قبول کیے اِنجیل
میں لِکھا ہوا هي کہ یہودي کے قوم حضرت کو
بہُت رنج پہُنچایي یہان تک کہ حضرت کو صلیب
پر چرھائے اور اسیطرح همارے پیغمبر بھي بہُت مُعجزے
دِکھلائے اور قریش کي قوم سے بہُت ظُلم اور اذیت
پائے اور آخرش کو خُدا کے حُکم سے جنگ کرنے لگے
تو بھي بہُت لوگ نافرماني کیئے اور تھورے ایمان لائے
مقصد اِس گفتگو سے یہِ هي کہ دنیا کوئي وقت
بدکار اور شریر لوگ سے خالے نہین حضرت عیسے

علیہ السلام کي اور حضرت مُحمد صلی اللّٰہ علیہ و
سلم کے وقت مین تھے اور اِس وقت مین بھي ھین
اگر کوي شخص شریر اور حرام‌زادہ ھمارے پیغمبر کو
برحق نھین جانے تو ھم کیا کرین اور انِصاف کیے
واسطے کِس کے پاس جاوین مگر یہِ بات ھي کہ
خدائے تعالیے جو بادشاہ بادشاہان کا ھي قِیامت کي
دِن جھگڑا اِس اختلاف کا درمیان سے اُٹھاویگا گریم
صاحب یہِ گفتگو سُنکر بُہت پیچ و تاب کھایا اور
دو تو مُنشي صاحِبان جلد رُخصت ھویے اور میرا
ھاتھ پکڑکر گھر تک پہُنچایے اور بہُت تحسین و آفرین
کیے بولے کہ اِسطرح کا جواب کبھي ھم نھین دیے سکے
اور نھایت شوق سے اِنجیل کے کِتاب کي نقل لیے
اور گریم صاحب اُس روز سے پھر مُنشي صاحِبان سے
دین و مذھب کا بحث درمیان نھین لایا

۱۲

یهہ کیفیت بحث کرنی مین میری
اور تهوری صاحبان کی دین و
مذهب کی مقدمی مین

ایک روز کپتان س مجهکو کها که مسلمانان
تقدیر کو تدبیر سے معتبر جانتے هین یهہ دستور
ایک طور سے خوب هي اور بهت بد نهین لیکن
همارى قوم عقل کی تابع هین اور تدبیر کو تقدیر پر
مقدم سمجهتے هین اکثر لوگ کو عتقاد اس بات پر
هي که هر ایک کام کا اصل عقل اور درست تدبیر
سے هي اگر کوئي وقت تدبیر کرنے مین قصور آوے
اور هر ایک کام مین خبرداري اور احتیاط نه هووے
تو البته وه کام خراب هوجاتا هي اور تمهاري قوم

چھوٹے کام یا بڑے کام مین تقدیر کو مقدم جانتے
هین جیسا کہ چني کا باسن یا شیشہ هاتھ سے گرپڑے
اور توٹے تو بولتے هین کہ تقدیر مین ایسا تھا اِس واسطے
یون هُوا

اِن دِنون مین ایک شخص لوگ جو سپہ سالار
بادشاہ کا هي اور نِهایت بهادر اور جنگ کي
تدبیرات سے واقِف هي بولتا هي کہ اگر فوج کو
جنگ کے قواعد مین تیّار کرون اور سامانِ سرانجام
جنگ کا حاضِر رکھون اور دشمن کي فوج تیّار نہ
هووے تو البتہ دشمن کي دو چند لشکر پر فتح
پاُونگا اور لوگ بولتے هین کہ فتح دادِ اِلٰهي هي یہ بات
عبث هي

مین جواب دیا کہ سب کام مین تقدیر اصل هي
لیکِن خُدا تعالی آدمي کو سب خِلقت مین اشرف
پیدا کیا هي عقل اور دانائي کي خِلعت پهنایا اور
جو کام روزِ ازل مین مُقرّر هوا هي اُس کام مین

لوگون کي عقل مدد ديتي هي نهين تو عقل سے
کُچهہ فايدہ نهين مثلا رعيت زمين مين ناکر پهرايا
اور دُرسُت کيا اور بيبج بويا اور زراعت کے کام مين
کُچهہ کم و زيادہ نهين کيا جب کہ تقدير الٰهي
سے ميهون نهين پرا اور کهيت هري نہ هووےے اِس
صورت مين لوگون کي تدبير کيا کام آتي هي اور
هر ايک کام مين تقدير البتہ مقدم هي مگر يہہ
بات لوگ بولتے هين کہ هر ايک کام مين بهروسا
تقدير پر کيا چاهيے يہہ غلط هي آدمي کو نہ چاهيے
کہ سب کام مُقدّمات مين تقدير پر توکّل کريے اور
تدبير کرنا چهوڑديويے عاقل کو ضرور هي کہ تدبير
کريے

اکثر عُمدہ لوگ جو کپتن س کے گهر کو ضِيافت
کے واسطے آتے تهے مجهہ کو اپنے مُلاقات کےواسطے سامهنے
بُلاکر طبع آزمائي کے طور پر دين و آئين کا ذکر کرتے
اور ميرے سے جواب شايستہ سُنکر خوش هوتے تهے

ایک روز جنرل منرو کپتن ا وغیرہ جمع ہوکر بیٹھے تھے
اور بولے کہ تم اِس مُلک مین مُجرّد ہین کِسواسطے
عورت نہین رکھتے مین جواب دیا کہ دو کام بُہت
مُشکل ہي اور اِس سبب سے مجھکو بُہت عُذر ہي
بلکہ عورت رکھنا نہین ہو سکتا ہي ایک یِہہ جو
عورتان کو مین چھتا ہون وُہ مُجھہ کو نہین چہتے ہین
اور وُہ جو مجھے چہتے ہین مین اُن کو نہین پسند
کرتا ہون اِس بات کا مُدعا یِہہ ہي کہ جو عورتان
اشراف کي قوم سے اور عُمدہ ہین غیر ذات و غیر
دین والے کو نِکاح نہین کرینگي اور ہمین اپنے مُلک کا
نجیب ہون اگرچہ کمینہ قوم اِس مُلک کے مُجھہ
چہتے ہین ہمین اُن کو نہین چھتا ہون یِہہ بات کو
بُہت پسند کیا اور بے اِختیار ہنسے

پِھر وُہ لوگ سوال کیے کہ خُدائے تعالیے آدم کو
اول پیدا کیا اور آدم کے واسطے بي بي حوا کو جورو
بنایا کِسواسطے تُم لوگ اِس کے برخِلاف دو عورت

اور چار عورت شادي کرتے هين اور تمهارے پيغمبر
کسواسطے نو نِکاح کيے هين اور اپني امت کو چار نِکاح
کرنے کا حکم دئے مين جواب ديا که خدائے تعالی
عورت کتين مرد کے آرام کيے واسطے پيدا کيا بي‌بي
حوا کو حضرت آدم عليه السلام کے آرام کے واسطے جورو
مقرر کيا اُس کے بعداز آدم کيے اولاد زياده هوي
تب جنابِ اِلهي کا حکم هوا که اگر تمکو ايک
عورت سے آرام نهووے تو دوسري کو نِکاح کرو اور
اُس کے سِوائے عورتون کو هر مهينے مين ايک هفته
حيض هي و نِفاس کي حالت بيس يا چاليس
روز رهتے هي اِسواسطے همارے پيغمبر ايک کے بعداز
دوسري عورت کو سوائے چار کے پانچوين کو نِکاح
نهين کيے اور ايک مرے پيچهے دوسري کو نِکاح مين
لائے اور چار عورت کو نِکاح کرنے کا حکم اپني اُمت
پر فرمائے هين اُس کا سبب يِهه هي اگر مرد کو
عورت کے حيض و نفاس کيے حالت مين شهوت کا

غلبہ ہو مرد صبرکرنے کي طاقت نہ رکھتا ہو تو دوسري
تیسري چوتھي عورت کے پاس چاویے نہین تو شیطان
کے وَ رغلانے سے غیر حلال عورتان سے حرام کریگا اور
زنا کے گُنھ مین گِرفتار ہوگا دلیل اس مُقدمے مین یہہ
هي کہ همارے پیغمبر پیدا ہونے کے آگے حضرت
ابراهیم علیہ السلام دو عورت یعنے بي‌بي سارا اور
بي‌بي هاجره کو شادي کیے اور حضرت سلیمان ایک
سو ساتھہ عورت کو رکھے اور حضرتِ داود علیہ السّلام
همیشہ عورتون کے عشق مین کیا کیا شرع کے حیلے
نہین کیے آپ اِس باتھہ مین اِنصاف فرماوین کہ بُہت
عورتان رکھنے کا رسم همارے پیغمبر سے نِکلا هي یا پہلے
کے پیغمبران سے شروع ہوا

پھِر بولیے کہ شراب خُدا کے نِعمتون سے بري نِعمت
هي کہ اپنے بندگان کو عِنایت کیا هي اور تُمهارے
پیغمبر تُمهارے حق مین ظُلم کیے هین کہ اِس نعِمت
سے محروم رکھي هین مین جواب دیا شرع کے

حُکم مُوافِق کرنے اور نهین کرنے کے کامون مین بُهت
مسئلے هین اور مین نادان هون اور مُجهه کو اِتني عقل
نهین که هر ایک سوال کا جواب خوبي سے دیون لیکن
مشهور هي اگرچه شراب بهتر چیز هي مگر نشه اُسکے
خراب هي که لوگ کو بیهوش کرتي هي اور خُدا کے
یاد سے غافِل کرتي هي کیونکه خُدا تعالے اپنے بندگان
کو حکم فرمایا هيَ که کهاوین اور پیوین اور ایک لحظ
مُجهه کو نه بهولین اور وُه لوگ پهر سوال کیے اگر شراب
کے پینے مین اندازه مُقرّر کرین تو آدمي بیهوش نهین
هوتا هي اور پینے سے خوش هوتا هي

دوسرا سوال کیے که تُمهارا اِعتقاد یِه هي جو کوئي
ایک دفعه حضرت مُحمد کا کلِمه دِل کي راستي سے
پرهیے تو وُه شخص بیشک بِهشت مین جاویگا اور
باقي لوگ دوزخ مین جاوینگے اور مسلمانان تهورے
هین که روم اور شام اور فارس و عرب اور هِندوستان
مین رهتے هین اور دوسرے مُلک کے لوگ جو بُهت

هین دوزخ مین جاوینگے یِہہ کیا بات هي اپنے بندگان کو مخص جلانے کے واسطے پیدا کیا هي مین جواب دیا کہ درست همارا اعتقاد ایسا هي کہ مسلمانان تھوریے هین اور بِہشت اِن کے رهنے کے واسطے مُقرّر هي اور دوسریے لوگ بُہت هین اسواسطے دوزخ بھي چار چند بِہشت سے زیادہ اور چورا هي اگرچہ سب بندیۓ خُدا کے هین لیکِن بندون کے بیچ مین فرمان‌بردار اور عاقِل اور دیانت‌دار اور نادان اور چور اور بےدِیانت بھي هین چنانچہ حضرت عیسے علیہ السلام اِنجیل کے کِتاب مین بطور کِنایہ فرمأیے هین

ایک شخص کو تین بیتے تھے وہ سفر کیا اور ایک ایک کو هزار روپیہ عقل اور امانت‌داري ازمانے کے واسطے دیا برا بیٹا پیسے کو زمین مین گار دیا غرض وہ پیسے کو چور لیےگیا دوسرا بیٹا پیسے کو کِسي مهاجن کو دیا اور اُس پیسے کا بیاز آپ لیتا تھا اور تیسرا

بیٹا ایک ہزار روپیہ سے سوداگري کرکر دوسرے ایک
ہزار روپیہ نفع پیدا کیا جب کہ باپ سفر سے پھر
آیا بیٹوں سے اپنے امانت دیا سو پیسے کو درخواست
کیا برا بیٹا پیسا دینے سے لاچار تھا اپني کیفیت
باپ سے بولا دوسرا بیٹا ایک ہزار روپیہ اصل کے پھردیا
اور باپ کہا کہ یہہ آدھا عاقل ھي اوس کو تھورا
پیسا دیا تیسرا بیٹا ایک ہزار روپیہ اصل کے اور
ایک ہزار روپیے نفع کے دو نو باپ کو دیا باپ
بہُت خوش ہوا اور کہا کہ یہہ شخص پورا عقلمند
اور دیانتدار بھي ھي بعداز اُس کو اپنے تمام مال
و اسباب کا مالک بنایا اُس بات کو حضرتِ عیسے
ظاہر کرکر فرمائے ہین کہ خُدائے تعالے کي درگاہ مین
اسیطرح ھي جو شخص سب مال رکھتا ھي اُس کو
تمام دیا جاتا ھي اور جو کہ کم رکھتا ھي اُسے کم
دینے مین آتا ھي اور جو آدمي کچھہ نہین رکھتا ھي
اُس کو کچُھہ نہین ہاتھہ آتا ھي اور مُسلمانان مطلب

اِس روایت کا اِس طور سے بیان کیئے هین که بیے
عقل لوگون سیے اِشارہ هي جاهل اور نافرمان‌بردار
لوگت سے هي اور مال کي معني ایمان هي اور چور
سیے اِرادہ شیطان طرف هي که احمق اور عاقِل
لوگان کے ایمان کو چوري کرتا هي اِسواسطے خُدا پر
ایمان نهین لائیے اور خُدا کي رحمت سے محروم رهے
اور اِن کي جگهه دوزخ مین هونگي اور دوسرا بیٹا
که سود کے پیسیے کو خرچ کیا اِس سے مُراد مُنافقان
هي که خُدا پر تهورا ایمان لائیے هین اور خُدا کے
رسولان کتین برحق نهین سمجهے اِس سبب سے اِن
کي جایے دوزخ مین هوگے لیکِن تیسرا بیٹا که ایمان
اور نیک نیّتي سے اسلِ مال کو نفع سمیت باپ کو
پهُنچایا اُس سے کنایه مسلمانون سے هي که خُدایِ
پروردگار پر دِل اور زبان سے اِقرار کیئے اور ایمان لائیے
اور سرِ مو خُدا اور رسول کے حکُم سے تجاوز نهین کیئے
دُنیا کو سرایِ فاني سمجهکر بهِشت مین داخِل هونے کي

امید سے جو وہاں کا رہنا ہمیشہ ہي طرح طرح کے
ریاضتان وبندگي بجالاتے ہین اور ہزاران تصدیع و
محنت کھینچتے ہین اور دُنیا کي دوستي کو ناچیز
جان‌کر اپني ذات کے خواہشون کتین پسند نہین کرتے
یہہ لوگ البتہ و بیشک بہشت مین جاوینگے کیونکہ
دُنیا کو آخرت کي زراعت بولتے ہین چنانچہ قولِ
عربي دُنیا کے حق مین یہہ ہي الدنیا مزرعۃ آلا اخري
اور جو لوگ دُنیا کي دولت پیدا کرنے مین بُہت
مشقت کرتے ہین اُس کا نتیجہ دُنیا مین پاتے اور دنیا
کي دولت کے باعِث عیش و مقصد پانے سیے زندگي
کرتے ہین سچ پوچھے تو دُنیا ان لوگون کا بہشت ہي
البتہ آخرت کے فایدیے اور ہمیشہ کے بہشت سے بیےنصیب
رہینگے کسواسطے کہ آدمي کي ذات مین غم و شادي
دو نو مِلے ہویے ہین اور شادي کے پیچھے غم اور غم
کے بعداز شادي ہي نہ غم پایداري کرتا ہي نہ شادي
و فا داري کرتي ہي اِس صورت مین مسلمانان دُنیا

کي دولت سے بےنصیب هین اور همیشه دین کے
واسطے غم کهاتے هین یقین هي که آخرت مین دولت
پاوینگے اور دوسرے لوگ دُنیا مین عشرت اور خوشي
سے جیتے هین آخرتمین غم و حسرت مین گرفتار
هووینگے

۱۳

## یہہ کیفیت انگلند کے بادشا کي
## فرج و جہاز کیے اور عدالت کیے

پہلا بادشاہ تمام انگلند کا ولیم نامْ نِہایت بہادُر و سجیع تہا اُس کے بعد بُہت بادشاہ مختلف نامون کے سلطنت کئِے یہان تک سلطنت انگلند کي پُہنچي کہ کوئي بادشاہ بیگم کہ جمیع صِفات دانائي و عدل سے مشہور تہے تخت سلطنت پر بیٹھي وُہ بادشاہ بیگم انگلند کے نام کو مشہورِ آفاق کري یہہ ایک نقل اُس کے عدل و دانائي کي ہي کوئي عورت زنا کي تُہمت کِسي مرد پر کرکر عدالت مین نالش کري کہ فلانہ مرد زبردستي سے میرے ساتھ زنا کیا صاحِبانِ عدالت عورت کي بات کو سچ جانکر اُس

شخص کے واسطے قتل کا حکم کیے جب یہہ خبر ملکہ
کو پہنچي دو نو کو سامھنے بلاکر سوال و جواب سے
دو نو کے واقف هوي اور ایک تلوار میان سے کھنچي
اور اُس کا قبضہ عورت کے هاتھہ مین دي اور آپ
میان هاتھہ مین لي اور بولي تلوار کو میان مین ڈال
وہ زانیہ عورت بہت چاهي کہ تلوار میان مین ڈالے
جب ملکہ هاتھہ هلائي وہ عورت تلوار میان مین نهین
ڈال سکي بعداز ملکہ بولے اگر تو راضي نہتھي تو مرد
تیرے پر کیسا زبردستي کیا اور تو کیون شور نهین کي
کہ پروس کے لوگ تیري مدد کے لیے آتے تب ملکہ
اُسکے فریاد کو غلط جانکر مرد کو قتل سے مخلصي
بخشي

باشاہ جارج سیوم کہ تخت نشین انگلند کے ملک
کا هي شجاعت ذاتي اور بلند همتي اور نیک صفات
سے تعریف کیا گیا هي جن دنون مین کہ لکھنے والا
اس شگرف نامے کا انگلند مین دیکھا بادشاہ جوان

قوي‌هيكل اور خوب صورت تها بادشاه بيگم پست
قد اور حسين عورت تهي بولتے هين كہ انگلند كے
بادشاهان كا قديم رسم هي كہ غير قوم كي لركي جو
نسل سے بادشاه كے هووے اپنے نكاح مين لاتے اُن دنون
مين جارج سيوم صاحبِ اولاد تها
شاهِ انگلند اپني اُمورِ سلطنت مين هِندوستان كے
كے بادشاه سريكا مُختار نهين ليكن هر ايك كام
سلطنت كا بغير مصلحت و مشورتِ وُزرا و اُمرا و
بعضے مُنتخبِ اشخاص كے هوتا هي اگر هِندوستان
كي سلطنت سريكا بےاتفاقي اربابِ سلطنت مين
پيدا هويے تو بيشك و شُبہ دولت و حكومت هاتھ
سے جاتي رهي چنانچہ يِہ شِعر اِس مُقدمے پر دليل هي
دولت همہ از اتفاق خيزد بيدولتي از نِفاق خيزد
بسا ملكي كہ دولت داد از دست گريزد دولتِ
هُشيار از دست
انگلند كے ملك كے سب لوگ ازاد هين ايك

دوسرے پر مُختار نہین اور صاحِبي اور غُلامي کا رسم
بالکُل نہین برخِلاف دوسرے مُلکون کیے کوئی غُلامي
اور کوئي بادشاهي کا نام رکھتا هي بلک سب چھوٹے
بریے غُلامي کے نام سے شرم رکھتے هین اور بولتے
هین ک بادشاه کو نام کے واسطے ک اُس کے سوائے
دُنیا کا بندوبست نہین هوتا هي هم اپنے سِر پر
سردار مُقرر کیئے هین سلطنت کا بندوبست اپنے اپنے
ذِمیے مین لیکر هر ایک مُقدمے کو فیصلہ دیتے هین
اور هماري قوم دشمن کے جنگ مین ناموري زیاده
هونے کے واسطے جان و مال کو فِدا کرتیے هي غرض
هماري قوم کسیکي غُلام اور نوکر نہین لیکِن آداب
و عِزت و حُرمت مین بادشاه اور سرداران کیے جو
دستور کے مُوافق هي سِر مو تفاوت نہین کرتے هین
اور اسیطرح بادشاه بهي هر ایک شخص کي عِزت
و آبرو زیاده کرنا ضرور جانتا هي اور هر ایک حکُم
نرمي و مُلایمت سے کرتا هي

بادشاهي فوج چهاوني كي جگهه رهتي هي جو
جوان قويهيكل اور قد مين برابر هووين اُن كو
چُنكر سوار و پيدل مين نوكر ركهتے هين اور لِباس
صاف و پاكيزه اور يكرنگ كا پهناكر طرح طرح كے
قواعِد اور سپاهگري كے فن سے تيّار كرتے هين سات
سو گهوريے يكرنگ كيے سياه و سفيد و سُرنگ كو جُدا
جُدا نِكال كر سپاه كي سواري مين ديتے هين كه
سواري كے وقت ديكهنے والون كيے دِلون مين خوشي
اور آنكهه كو نور حاصِل هوتا هي

خوراك و پوشاك بادشاهي سركار سے پاتيے هين
اِس كے سِوايے هر مهينے كو آٹهه روپے درماه ليتے هين

انگريز كي قوم جهاز كا جنگ كرنيے مين سب
اهلِ فرنگ سے زياده قُدرت و سليقه ركهتے هين اور
جهازات كي زيادتي سے اور جنگ كا اسباب تيّار
رهنے كے سبب كوئي اهلِ فرنگ كے بادشاه كو مقدور
نهين كه انگلند كو لينے كے اِرادِيے سے انگلند پر آوي

انگلند کا مُلک ایک ٹاپو هي که همیشه جنگي
جهاز اُسکے آسپاس رهتے هین اِس سبب سے دشمن
لوگ اُس کے فتح کرنیے مین عاجِز هین اور دستور
ایسا هي که جنگ کے وقت مین سب جنگي جهاز
ساز و سامان سے تیّار رهتے اور صُلح کے وقت مین
تهوڑے جهازون کے تهام اور رسّیان اُتار ڈالتے هین
اور جب که لڑائي نمود هوتي هي جلدي تیّار کرکر
بهیجتے هین

انگریز کي قوم بهادُري و جوانمردي اور تدبیرات
جنگ کے لیٔے جهان مین مشهور هین اور سالار فوج
کي فرمانبرداري کرنا سپاه کو فرمان الهي کے برابر
هي اور دوسرے کِتنے رسمان هین جو کِسي ملک مین
نهین ایک یِه که سردار کے حکُم سے سِر مو تفاوت
کرین تو ماري جاتے یا برطرف هوتے هین دوسرے دفعه
بدنامي کے باعِث نوکري مین بحال نهین هو سَکتے
دوسرا یِه اگر کوئي جنگ مین بهاگ جاویے تو یِه

سب سے بري تقصير هي كوئي صورت مين معاف
نهين هو سكتي مُقرر وُه شخص قتل مين آتا هي
اگرچه وُه شاهزاده و عُمده اور سردارِ قديم هوبے ليكِن
حكُم ايسا هي كه اگر دشمن كي فوج دو چند هوتو
بهي نه بهاگے اور لڑائي مين نه هٹے اگر بهاگے تو
تقصيرمند هوكر قتل هوتا هي دوسرا وُه كه لوٹ كا مال
مِلے تو اگرچه لاكهون اور كرورون روپے رهے وُه مال سِپاه
اور سردارون كو هر ايك كے درجے موافق تقسيم هوتا
هي برخِلاف دوسرے ملكون كے كه فرانسيس و پرتكيس
كي قوم پاؤ حِصه سپاه كو ديتے اور باقي مال كو
بادشاه كے خزانے مين داخِل كرتے هين انگريز لوگ
ايسے مال كو سب تقسيم كرنے كے باعِث يه هي
كه اپنے سپاه آئين سپاهگري و بهادُري پر زياده خواهش
كرين دوسرے اهلِ فرنگ كو بلكه تمام هفت اِقليم
مين يه دستور حاصِل نهين

دوسرا يه كه اپنے تعريف كرنا اور جوانمردي دِكهانا

انگریز کي قوم مین نهین اور اس بات کو اپنے دستور
مین برا عیب جانتے هین اگر کوئي سردار فتح کرنے
مین بُهت مِحنت اور جوان‌مردي کرے حقیقت
جنگ کي پوچهنے والون کے سامهنے بے کم و زیادہ
بولتا هي اگر دوسرا شخص اِس سردار کي بهادُري و
جوان مردي کي تعریف حد سے زیادہ کیا تو پانون
کے پنجون پر دیکهتا اور خاموش رهتا اور نِهایت
حمیت سے چهرے پر عرق نِکلتا هي اِسي واسطے اهلِ
انگریز سامهنے کے تعریف کو پسند نهین کرتے اور
خوش نهین هوتے بلکہ بد و خراب جانتے اور خودستان
کتین نامرد سمجهتے اور تعریف کرنے والے کو خوش
آمدگو و جهوٹا بوجتے هین اس صورت مین اِن کي
مجلس مین خوش آمدي کا رِواج کم هي اگرچه
خودستائي و خوش آمد گوئي عالي فطرت والا طبعیت
لوگون کے رو برو بدترین فِعل هي اور یِهه کام نِهایت
کم عقل کا هي لیکن سپاه و سرداران هِندوستان کے

اور دهلي کے شهر کے خوش آمدي و خودستائي کو
اپني بُزرگيکا سبب جانتے هين جيسا که هزار محنت
و دِقت سے کوئي لومري کو مارے هونگے تو جا بجا
بُلند آواز سے بولتے هين که هم ایک شیر کو مارے
اور نِهایت بهادُري سے اپنے موچهه کو مرورتے اور
غُرور و پِندار کے باعِث جامے مین نهین سماتے هین
اور دوسرے کو اپني شُجاعت کے سامهنے ناچیز جانتے
بلکه رُستم کو زال کے سریکا سمجهتے هین

مال و زمین و قضیه و فساد کے مُقدمات مین
مدعي و مدعيعلیه دو نو عدالت مین رجوع کرتے
هین اور وکیل رکهتے اور قضیه مهینے اور برسون تک
فیصله نهین پاتا هي اور دو نو کو وکیل و عدالت کے
خرچ کے واسطے بُهت پیسا خرچ هوتا هي اور جو
شخص اِلزام پاتا هي دوسرے طرف کا خرچ دیتا
هي جیسا که اب کلکتے کے مُلک مین مروّج هي

ضبط و ربط عدالت کا ایسا هي کِسیکي خاطر

داري منظور نهين رکهتے اور رشوت اور نذر لينا کبهي
مُمکِن نهين کوئي شخص رشوت کا نام ليوے تو اگرچه
حق اُس کے طرف هوويتو بهي صاحِبانِ عدالت اُس
کو جهوٹا سمجهتے هين اگر بادشاهزاده يا امير کهيت
کے بيچ مين سے سوار هوکر جاوے اور زراعت کو
پايمال کرے تو بموجب رعيت کے فرياد کے اُس
شاهزادے و امير کو عدالت مين بُلاتے هين اور دس
حِصّے زياده نُقصان کا پيسا رعيت کتين دِلاتے هين
اور کُچهه زياده پيسا گُنهگاري کا اُس شخص سے ليتے
هين اُس بندوبست کے سبب کِسيکا مقدور نهين که
غني غريب کو ستاوے

انگلند مين خون کے واسطے ديت منظور نهين
ليکن اِمام ابو محمد و اِمام ابو حنيفه کے احکام بنگالے
مين جاري هي اگر وارث مقتول کا راضي هووے تو
خون معاف هوتا هي نهين تو مدعي عليه جريمانه سرکار
مين ديوے تو اربابِ عدالت قاتل کو معاف کرتے هين

لیکن انگلند کے اربابِ عدالت آدمي کو مارنے اور
خُدا کي بُنیاد کو خراب کرنے کے واسطے بُهت اندیشه کرکر
خوني کو قصاص مین لاتے هین چوري کےواسطے یِهه
حکم هي کوئي آٹهه آنے سے زیادہ چوري کرے تو
بموجب اسلام کي کِتاب کے اُسکا هاتهه کاٹهنا ضرور
نهین لیکِن انگلند کے مُلک مین جو چور ظُلم و
زبردستي سے لیتا هي تو اُس کو قتل کرتے هین اور
بولتے کہ چور کي سزا کم و زیادہ مال چورانے پر موقوف
نهین جب کہ یِهه شخص چوري کا اِرادہ رکهتا تها
جِتنا کہ پایا چوري کیا اگر اِس سے زیادہ پاتا تو البته
لیتا اور نهین چهورتا کِسیطرح سے چور مارڈالنیے کے
لایق هي لیکِن اِس حکُم کے سِوائے انگلند کے مُلک مین
سرنگ کهودنے والے چور و گِرہبُر و اچکہ بُهت هین
اور دستور وِلایت کے لوگان کا یِهه هي کہ روپیہ و اشرفي
وغیرہ اور زر کا کاغذ اور گهریال همیشه جیب مین
رکهتیے هین اور پیسے کے سِوائے سفر نهین کرتیے اور

جیب مین پیسا رکھکر اکثر تماشا اور ناچ کے گھر کو
جاتے ہین بھیر کے بیچ مین گرہ‌بُر و لچے لوگ جیب
کتر لیتے اور جلدي سے اُن چیزان کو اپنے جیب مین
دال لیتے اگر مالِک جلد خبردار ہوکر چور کو مال
سمیت پکڑسکے اور چور قتل ہوتا هي

انگلند کے مُلک کے راستے مین قزاق گھورون پر
سوار ہوکر رَاہ‌زني کرتے هين اُن لوگونمین کبھي کبھي
دولتمندان کے بیٹے هين کہ باپ کے دولت و مال کو
جوّا کھیلنے و عیش و عشرت کرنے مین خرچ کرکر
اِفلاس کے حالت مین گرفتار هوے نوکري کي تلاش
اور کُچھہ کسب و پیشہ کرنے سے سُست هين آخرش
قزاکي کرنے سے جیتے هين اور میدان و جنگل مین
کہ جِس جگہہ سیدھیے دانوین طرف آبادي کا نشان
نهين وهان چھپ کر رهتے اور دیکھتے کہ گاري آتي
هي جلد گھورون کو دوراکر نزدیک جاتے اور ایک
تبنچہ هاتھ مین لیکر کاري مین بیھٹنے والي کے سِر کو

تبنچہ لگاتے ہین اور بولتے کہ جو کُچھہ تو رکھتا ہي
سو ہمکو دیے نہین تو جان تیرا نہ بچیگا وُہ شخص
اوسیوقت جو کُچھہ جِنس اپنے پاس رکھتا ہي اُس
قزاق کو دیتا ہي

نقل ہي کہ کوئي عُمدہ گاري مین جاتا تھا
دیکھا کہ دور سے کوئي سوار بِجلي اور بارہے سے بھي
جلد دورتا آتاہي وُہ عُمدہ معلوم کیا کہ یِہ قزاق
ہي اُس وقت طبنچہ بار کیا اور اوسکو جیب مین
رکھا وُہ قزاق نزدیک پہنچکر طنبچہ نِکال‌کر بولا کہ
دیے تو کیا رکھتا ہي وُہ گاري سوار اُسے وقت جیب
مین ہاتھہ دال کر اپنا طبنچہ نِکالا بولا کہ لے قزاق کو
مار دالا

کوئي قزاق اسیطرح زر کا کاغذ اور دوسرے چیزان
کسي شخص سے لیکر چلا گیا وُہ شخص جلدي شہر
مین آکر زر کے کاغذ کے کوٹھي مین جاکر تمام ماجرا
ظاہِر کیا اور نشان کاغذ کا بتلایا جب کہ قزاق پہسا

ليني كي واسطي كاغذ كو كوٹهي مين مهاجن كي پاس
لايا مهاجن قزاق كو پكڑكر بنديخانيے كو بهيجا تجويز
كي بعداز وُه قزاق قتل هوا اور زر كا كاغذ مالِك كو
بهيجا

مُقدمه زنا كا سِوائے فرياد هونيے عورت كي جو بغير
رضامندي اُس كي هوا هي عدالت مين رجوع نهين
هوتا زبردستي كي زنا كا مُقدمه ثابت هوويے تو زاني
كي تين قتل كرتي هين زبردستي كي زنا و قزاقي كي
مُقدمے مين سوائيے قتل كي تعزير نهين اگر مرد عورت
كي رضامندي سے پوشيده گهر كي اندر يا دوسري جگهه
زنا هوويتو لوگ اپني كام پر مُختار هين اور كوتوال و
محتسب كي پروا نهين جيسا كه مثل مشهور هي

مُحتسب را درونِ خانه چه كار

برخلاف اس مُلك كي كوتوال و مُحتسب اپنے
كام سے بيكار هين اور كِسي كي بولنے سے يا كِسي كي
كوشِش سے زاني و زانيه كو نهين پكڑ سكتے هين ليكِن

اشراف قوم مین عورت و مرد کي رضامندي سے ایسا
فعل هوتا هي اگر یِهہ کام مشهور هووے تو پاکدامن و
عاصیہ عورتان کے مجلس مین بُهت خِجالت و شرم
هي اور زن و مرد کو خاص و عام طعنہ دیتے هین اور
اشراف عورتان تمام عُمر اُس عورت کا مُنهہ نهین
دیکهتے اور اپني مجلس سے اُس کو نِکال دیتے هین
دوسرا رسم زنا کے اِنصاف مین ایسا هئ اگر کوئ
مرد اپني عورت کتین غیر مرد کے ساتهہ زنا کے کام
مین دو نو کو هم بِستر دیکهے اور اُسے وقت تلوار وغیرہ
سے دو نو کو مار دالے تو حق بجانِب اُس کے هي اگر
وُہ مرد اُس وقت خالي هاتهہ رهے تلوار وغیرہ لانے
جاوے وُہ دو نو ایک دوسرے سے جُدا هوگیے هون اور
اُس کام سے منکر هوجاوین تو پِهر اُن کو ماردالنا
مُمکِن نهین اگر قتل کرے تو وُہ شخص قصاص کو
پهُنچتا هي اگر وُہ عدالت مین نالِش کرے تو بهي دعوي
سِوایے عادل گواهي کے عدالت مین رُجوع نهین هوتا هي

کوئي پادري فرانسیس کے قوم کا انجیل کے ترجمے
کو اکبر بادشاہ کے حضور میں گذرانیا اور اُس ترجمے
مین یہہ روایت لکھا تھا کہ یہود کي قوم کے عالمان
حضرتِ عیسے کو الزام دینے کے واسطے کوئي زانیہ
عورت کو رو برو لاکر مشکل سوال کي فکر کیئے اور
اپنے دلون مین یہہ بات تجویز کیئے اگر جنابِ پیغمبر
اس عورت کے حق مین رجم کا حکم کریتو ہم جواب
دیوینگے کہ تم شفقت درحم و کرم خلق کے احوال
پر کرتے ہین یہہ تمھارے عادت کے بالعکس ہي کہ
تمھارا قعل فعل سیے نسبت نہین رکھتا ہي کسواسطے تم
خدا کے بندیے کو قتل کرتے ہین اگر عفو کا حکم
دیویتو ہم بولینگے کہ اب حلال و حرام کا فرق و
امتیاز درمیان سے اُٹھ گیا اور دستور کتاب و شرع
کا جہان سے جاتا رہا اِس مصلحت سے زانیہ عورت
کو حضرت کے سامھنے لاکر سوال کیئے کہ آپ اِس
زانیہ عورت کے حق مین کیا حکم فرماتے ہین حضرت

کلیسا مین سِر جُھکاکر بیٹھے تھے جواب دئیے کہ اِس
عورت کے حق مین رجم کا حکم ھے لیکن پہلے
وہ شخص پھتر اتھاوے کہ اپني تمامِ عُمر مین گُناہ نہ
کیا ھو یہہ بات بولکر انگلي سے زمین پر کُچھہ لِکھنے
لگے یِہہ بات سُنکر ھر ایک شخص شرمِندگي سے سِر
نیچے کرکر اُس کلیسا سے باھِر چلا گیا چنانچہ حضرت
کے سامھنے اس عورت کے سِوایے کوئي نرھا بعداز
حضرت اُس کیے طرف متوجہ ھوکر پوچھے کہ یِہہ تمام
لوگ کھان گیٔے اور تیرے حق مین کیا بولے عورت
بولي کہ ایک ایک آدمي باھِر چلا گیا اور میرے
حق مین کُچھہ نھین بولا تب پیغمبر فرمایٔے کہ تو بھي
جا مین تُجھہ کو کُچھہ نھین بولتا ھون مگر یِہہ کہ تو توبہ
کر پھِر دوسرے دفعہ ایسا کام مت کر

اخلاق و سیرت مین حضرت مُحمد صلی اللہ علیہ
و سلم کي نقل کرتے ھین کہ کوئي روز حضرتِ اصحابِ
بزُرگ کے ساتھہ مجلس مین بیٹھے تھے ایک عورت

زانیہ آکر عرض کي کہ میرےسے ایسا فِعل ہوا ہي
مین اُمیدوار ہون کہ مُجھہ پر شرع کا حد جاري کرو
کیونکہ قِیامت کي دِن عذاب مین نہ پکرے جاؤن
حضرت نے اُس کے طرف سے مُنھہ پِھرا کر دوسرے
طرف متوجہ ہوے وُہ پِھر عرض کري کہ میرے باب
مین کیا حکُم ہي تب حضرت اُس کے طرف
دیکھکر معلوم کیے یہہ حاملہ ہي حضرت فرمائے تولد
ہوئے تک حد مارنا موقوف ہي وُہ عورت بچّہ جنیي
بعداز بچّے کو گود مین لیکر حضرت کے رو برو آئي
عرض کري کہ اب بچّہ جنے ہون حضرت فرمائے جب
تلک بچّہ دود نہ چھوریگا تب تک حد مارنا موقوف
رہیگا تھورے دِن کے بعداز بچّہ دود چھور دیا حضرت
فرمائے کہ اَب تلک بچہ بیہوش ہي جِسوقت بچّہ
سات برس کا ہوگا تب حد مارے جاویگا عورت
پِھر آئي حضرت فرمائے کہ ابھي چھوٹا ہي عقل
نہین رکھتا ہي جب تک حِدّ بلوغ کو نہ پُہنچے

تُجهہ پر حد نہ جاري هوگا کیونکہ بچّونکے حق مین
مانباپ کے سوائے دوسرا کوئي شفیق و مهربان نهین
کہ پالنا اور پرورش و تربیت کرنا اپنے ذِمّے مین لیوے
ایک شخص اصحابي سے عرض کیئے کہ اي حضرت
یِہہ عورت بار بار آتي هي اور آپ کو تصدیع
دیتي هي مین اِس بچے کي تربیت و پرورش کو
اپنے ذِمّیے مین لیتا هون کہ یِہہ عورت اپنے مطلب
کو پُهنچے اُسے وقت حضرت کے انکهہ نِهایت غُصّے سے
سُرخ هوئیے اور اُس صحابي پر گرم نگاہ کیئے فرمائیے
کہ تُجهہ کون بولا تها کہ اُس لرکے کي تربیت و
پرورش کو اپنے ذِمے مین لیویے اور تو نهین جانتا هي
کہ مین اُسکو قتل کرنے کِتنا اندیشہ و دهیل کرتا هون
وُہ صحابي بُهت دریے و شرمندہ هوے یِہہ کیا کُچهہ رحم
دِلي و عدل جناب مُحمد کي تهي

۱۴

## یہہ کیفیت بچون کو تربیت کرنے کي — اهل انگریز کے اوقات گذرانے کے — یست اِندیا کمپنیے کے

انگلند کے عُمدہ لوگون کے بچون کي تربیت هِندوستان کے سرِیکا نهین کہ اُستاد اور اخوند کو گهر مین نوکر رکهتے هین اور بچون کو گهر سے باهِر نهین جانے دیتے کہ مبادا چشم بد بچّے پر اثر نہ کرے لیکن وِلایت کے اکثر عُمدہ اپنے لڑکے و لڑکیان کو دور دور کے مدرسون کو بهیجتے هین

اول الف بے کے حرفان بچون کو یاد دِلاکر تختیون پر لِکهاتے اسکے بعداز سلیس سبق پڑهاتے تب رنگین

نقل کہ بچون کو جسکے پڑھنے کے واسطے رغبت ہووے درس دیتے درسي کتابون کو ایسا آسان کیے هین کہ مُبتدیان کو علم و ہُنر کے سیکھنے مین کچھہ دِقّت نهین هوتي هي اور چھاپے کے سبب سے کِتابان ایسے زیادہ هین کہ مثلا سو کِتاب ایک قسم کي کوي چھپتا هي تو ایک دوکان سے مول لیسکتا هي اور شاہنامي سریکي کِتاب ایک سو پچاس روپیے کے خرچ سے تیّار هوتي هي ویسے کِتاب ولایت مین دس بارا روپیے کو مِلتے هي انگلند کے دولتمندان اپنے لرکیے اور لرکیان کتین چار برس کي عُمر سے سِوایے لِکھانے اور پڑھانیے اور طرح طرح کے عِلم و ہُنر سِکھانے کے بیکار نهین رکھتے هین

اگر کوي مرد یا عورت عِلم موسیقي اور رقص اور سواري کا ہُنر نهین جانتا هي تو دولتمندان اُسکو غریب زادہ بولتے هین اور اُس کے حقمین طعنہ زني کرتیے هین اور بولتے کہ اِس کے مانباپ غریب تھے

اور اِس کي تربيت کرنے کے خرچ کا مقدور نهين
رکھتے تھے اِسواسطے اِن کے بچّے عِلم و هُنر نهين سيکھے
خصُوصًا جو بي‌بيان کہ رقص و سرود نهين جانتے هين تو
اُن کے واسطے برا عيب هي اور عُمده لوگ اُس
بي‌بي کو نِکاح کرنيے کي خواهش نهين رکھتے

غرض وِلايب کے لوگون کا علم و هُنر کا سيکھنا اِس
مُلک کے سريکا نهين کہ جوانان مدرسون مين بُزرگان
و عُمده لوگون کے جاکر خيرات کھاوين اور هزار خرابي
و خواري سے شِکم پروري کرکر عِلم کي تحصيل کرين
اور اشراف قوم يهان کي اُس بات کو عيب نهين
سمجھتے هين ليکن وِلايت مين عِلم و هُنر کا سيکھنا
پيسے خرچ کرنے سے هي اگرچہ هندوستان کے لوگ
اهلِ وِلايت کو اپنے بچون کے حق مين سخت جاني
سے طعنہ مارتيے هين کيون کہ اپنے بچون کو يہ لوگ
عِلم و هُنر سِکھانے کے واسطے دور دور بھيجتے
في‌الحقيقت يِہ والدين کي بےدردي فرزندان کے حق

مین کمال دوستي هي که اُن کیے بچّیے عِلم و هُنر مین لِیاقت پیدا کرتے اور اپنے اوقات کو خوش گُذرانتے هین اور مِهر و شفقت مانباپ کي اِس ملُک کے طور پر بچون کے واسطے محض دُشمني اور بیدردي هي که اپنے بچون کو عِلم و هُنر کے سِکهانے کے واسطے گهر سے باهِر نهین نِکالتے اِسي واسطے اِن کے بچے عِلم و هُنر سے بے نصیب رهتے هین اور آخرش خرابي اور خواري سے زندگي کرتے هین

غبریت لوگ اپنے بچون کو شهر کے مکتب خانونمین هر روز بهیجتے اور هر هفتےمین ایک روپیه دیتے هین اور لڑکیان کے واسطے مکتب خانے علاحدِه مقرر هین مین دیکها که سب لڑکیے چوکي پر قطار باندهے هوے بیٹهکر سبق پڑهتے هین معلم هاته مین ایک دوالي لیکر ایک سري سے دوسري سري تک قطار کے پهِرتا رهتا هي اور هر ایک کا پڑهنا سُنتا هي اور جِس لڑکے کے پڑهنیے مین غلطي دیکهتا

هي وُہ بيے درد و بيے رحم دوالي اُسکي پيٹھ پر ايسا مارتا هي کہ پيٹھ اور هاتھ کے پنجے اُن سيم تنان و سمن ساق کتين زخمي کرتا هي اگرچہ يِہ کام ظاهر مين ظُلم هي لیکِن يِہ بات سچ فرمائے هين جورِ اُستاد بہ زِ مهرِ پدر

غريبان کي قوم خُصوص اسکاٹلن کي خواہ مرد يا عورت هو خط و کِتاب پرهنے سے واقِف هين مگر وُہ شخص کہ جِس کے مانباپ تربيت کا خرچ نهين رکھتے يا وُہ لرکا بسببِ کودني کے نہ پرها هوا اَلقِصّہ جب کہ غريبان کے لرکيے ضروري نوشخواند مين تهوري قُدرت پيدا کرتے هين اِسکے بعداز هر ايک هُنر سيکهتے جيسا کہ زرگر کا هُنر اور لوهار کا کام و کفش‌گر کا پيشہ اور خِياط کا کسب سيکهتے

ولايت کے لوگ هر ايک طور کا هُنر و کسب سيکهنے مين اِختيار رکهتے هين مثلا کِسي کو چار بيٹے هووين ايک سونار اور دوسرا برهائي اور تيسرا

کفش گر اور چوتھا لوھار ہوتا ھي اور ہندوستان کے لوگ یعنے مسلمانان طرح طرح کے کسب و پیشہ سیکھنے سے شرم رکھتے جیسا کہ باپ کمینہ کام کرتا اُسکا بیٹا اپنے باپ کے طریقے پر نہین چلتا اور کہتا کہ مین سپاہ پیشہ ہونگا برخلاف ہندوان کے کہ وے اپنے اپنے باپ دادا کیے رویہ کو اختیار کرتے ہین

دوسرا یہہ کہ فرانسیس اور انگلند کے ملک مین مین دیکھا کہ ایک بہت چوری اور بری حویلي تیار ہوي ھي کہ وہ جگہہ یتیم و بیکس لرکیے و لرکیان کے تربیت کے واسطیے مقرر ھي کہ شہر اور شہر کے اطراف کے جو غریبان نہایت غریبي اور تنگيِ معاش کیے سبب لرکون کو پالنے اور کھلانے سیے عاجز ہویے ہین اپنے بچون کتین اُس حویلي کے دروازہ مین لیجاکر وھان کے لوگ کے حوالے کر دیتے ہین اور اکثر زانیہ بھیے حرام کا بچہ جنتي کیونکہ اہلِ انگریز کے

دین و مذہب مین پیٹ کا گرانا نہایت بد و خراب
هي اگر خون حمل کا ظاہر هووے تو بموجب عدالت
کے حکم کیے قصاص کو پہنچتے هین اسیواسطے بچہ تولد
هوویے بعداز شرم و خجالت کے سبب پوشیدہ رات
کے پردیے کے آسریے سیے اُس حویلي کے دروازیے مین
بچے کو زمین پر رکھ دیکر چلے جاتے هین اِس قسم
سے هزاران لڑکے و لڑکیان اُس حویلي مین جمع هوتے
هین اور اُن کي تربیت بخوبي هوتي هي وہ لڑکے و
لڑکیان کسب و هُنر سیکھتے هین

انگلند کے دانایان بولتے هین کہ حاصل کرنا دُنیا کي
دولت کا عیش و خوشي سے زندگي کرنیکا سبب هي
اور وسیلہ عِلم کي تلاش کا اور عقل کي زیادتي کا باعث
موجب هي اور دُنیا کي دولت مخصوص کھا پینے
اور جشن و عیش کرتے اور عورتان کو جمع کرنیے اور ناچ
دیکھنے کے واسطے نهین هي اور عجب یہ کہ هندوستان
کے امیران دولتمندي کے سبب همیشہ عورتان سے هم

مجلس رهتے اور باوجود صورت مردي کے ناز ونخرے
عورتون کے سریکا کرتے اور دستار جوڑادار سر پر رکھتے
اور اِزار اور آستین چوڑیدار پہنتے اور جامہ عورتون کے
پشواز سریکا بدن مین رکھتے اور چوا و غازہ چولے
پر لگاتے اور لب پر مسّي مِلتے اور دانتون مین مسّي
کي رخیک جماتے اور آنکھون مین کاجل لگاتے اور
ھاتونکے پنجونمین مہندي سے رنگ دیتے اور بالون کا
جوڑہ نیچے چھوڑتے اور خوش بو لمبے بال سر پر
رکھتے ھین اور باوجود یِہ سب طور زناني کے بڑے شان
و حشمت سے بہادرون کے سریکہا سواري نِکلتے اور
سواري نِکلنے کے وقت بڑا تکلّف سواري کے ساتھ
رکھتے ھین چنانچہ بان و نشان اور نقیب و چوبدار
اور یساول و چاؤش بُلند آواز سے دور باش کا لفظ
بولتے ھین اور آواز پویش پویش اور عُمر و دولت
زیادہ ھونے کا سُبکو سناتے ھین اور یِہ ھي دستور اِس
وقت کے امیرانِ ھِندي کا ھي اور ولایت مین اِسطرح

کي تکلّف و شان کو ناکارہ و ناچیز جانتے هین اور اِس قسِم کے سواري کے تجمّلات کو مزاخ و مسخري سمجھتے اور هیچ و پوچ جانتے هین

القصہ انگلند کے لوگ تیس برس تک محنت و نوکري کرکر اور مُلکون کا سیر اور دُنیا کے عجایب غرایب دیکھکر مال و دولت پیدا کرتے هین اِس کے بعداز شادي کرکر خانہ نشین هوتے پھر سفر نهین کرتے کِسیطرح عورت سے جُدا نهین هوتے اور اِس مُلک کي نوکري کرنیوالون پر بهت افسوس هي کہ اول مانباپ چھوتي عُمر مین اپنے بیٹون کو شادي کردیتے هین اگر مانباپ نوکري اور کسب و پیشہ کرنیسے زرِ نقد نہ رکھتے هین تو اپنے بیٹون کي شادي کے واسطے هزار تلاش و مِحنت سے قرض و ام لیتے نهین تو گدائي کرکر جو جو برابر جمع کرکر جِسطرح سے مُناسب جانتے هین اوسیطرح لرکے کي شادي کرنے کو سب کام پر مُقدم جانتے هین وُہ لرکا شادي کے

بعداز سرمایہ جینے کا تو نہین رکھا هي لاچار هوکر روزگار کي تلاش کے واسطے دور دراز کا سفر قبول کرتا اور مُلک بملک پریشانِ حال پھرتا اور بعضون کو ایک برس کے بعداز اور اکثرون کتین برسون کے پیچھے اپني عورت کے ساتھ شب باشي کا اِتفاق هوتا یا نہین هوتا هي

دریافت کرنا ضرور هي کہ مرد کئ جُداي کے باعِث کیا کُچھ مِحنت و غم اِن عورتون کے دِلون مین هوگئي مفارقت کے دنونمین اِن کے دِلون مین کیا کیا اِرادہ آتا هوگا اِس لیۓ بعضے عورتان اپني مرد کي جُدائي کے حالت مین بد خیالات و فعل کرتیے هین اور اپنے مرد کي شرم و آبرو کي کُچھ پروا نہین رکھتے چنانچہ فارسئ واسوخت اور سوزو گُداز سے اور هذي اشعار و برج و بنگلہ کے دوهرون سے معلوم کیا چاهیۓ کہ اُن اشعار مین کیا کیا غم و مِحنت اور جُدائي کا احوال داخل هي اور اهلِ

انگریز ایسي جُدائي کو عورتون کے حق مین صِرف ظُلم سمجھتے اور اپنے دین و مذھب مین اِس بات کو نہایت بد وِ خراب جانتے ھین سچ ھي کہ اِس مُقدمے مین اِنصاف اھلِ انگریز طرف ھي؛

دوسرا یِہ ھي انگلند کے لوگ جب دولت و وجہ معاش پیدا کرتے ھین اور اِس کام سے خاطر جمع ھوتیے پِھر اپنے جیے تلک کہ سترّ و اسیّ برس عُمر کے ھویے تو بھي رات دِن کے ساعات مین سوایے عِلم و ھُنر کے سیکھنے کے ایک لحظہ غفلت مین نہین رھتے اور اِس ملک کے خلایق سریکا نہین جو ھندي و فارسي اشعار بولنے مین جو تعریف مین معشوق کے خط و خال کي اور وصف مین شراب و ساغِر و ساقي کے کہ ھر ایک شخص دم سرد عاشقي کا مارتا ھي

انگلند کے لوگون کي مِزاج مین سلامت روي بُھت ھي بیفایدہ پیسے کا اسراف نہین کرتے اور قرضداري

کو بڑا عیب جانتے اوسط درجیے کے لوگ اپنا پیسا
مہاجنان کو دیتے اوس پیسے کا بیاز ماہ بماہ لیتے ھین
اور راس المال مین کُچھہ نُقصان نہین ھوتا ھي

انگلند کے لوگ کے خرچ کے برآورد ایسي ھي کہ
تونگر لوگ کبھي فقط ایک خِدمتگار نوکر رکھتے کہ
وہ حجامت کرتا ھي اور کپڑیے بھي پھینیا ھي اور ایک
عورت باورچیے کي کام کے واسطے اور دوسري عورت
فرش کرنے کے لیئے ایک شخص گھوریے کے واسطے نوکر
رکھتے ھین اور گھر کا کام تمام اِن لوگون سے لیتے
ھین اور صاحِبِ خانہ باھِر کے کامان وِ سیر و شِکار
مین مشغول رھتا ھي اور بي‌بي تمام حساب اور
گھر کا خرچ اور ھر ایک کام کي خبرگیریمین رھتے
ھي اور بعضے تونگر لوگ جو صاحِب اولاد ھین گاري
بھي نہین رکھتے ضرورت کے وقت بازاري گاري کِرائیے
کي واسطے منگاتے ھین

امرا وزرا اور شاہزادیے پاؤ یا آدھا کوس کوچہ و

بازار میں کیا رات کیا دن میں اکیلے یا دو کوش
و بینی کی چوب هاتھ میں لیکر پیادہ پا چلتے هیں
اور اِس بات کا کُچھ عَیب نہیں اور اِس مُلک
کے راجہ لوگ و دولتمندان کے سریکا نقیب و چوبدار
اور یساول اور زیادہ پیدل و سوار و بان و نِشان و
ماھی مراتب وغیرہ تجمّلات سواری کے ساتھ
نہیں رکھتے اور هِندوستان کے تکلفات اور سواریکی
شان و شوکت کو خرچ بیہودہ اور اسراف جانکر اِس
مُلک کے لوگوں کے حق میں احمقی و نادانی سے
طعنہ زنی کرتے ھیں اور بولتے ھیں اگر کوی اِسطرح
سے سواری میں تھورا تکلّف کرے تو لڑکے شہر کے
بازار کیے اُس شخص کی سواری پر مٹی دالتے هیں
اور بطور مزاخ کے تالی بجاتے اور پھتّر پھینکتے هیں

جب کہ آدمی کے ذات میں عیب و هُنر ملا
ھوا ھی اور رسم ھر ایک مُلک کے لوگ و ھر فریق
کا جُدا جُدا مُقرر ھوا ھی دانایان وِلایت کیے یعنے

انگریزان بعضے عیبون سیے گاد دامي کي گالي کو
برا عیب جانتے لیکن عوام کے زبان پر مزاخ اور
لڑائي اور غُصے کي حالت مین یِہ گالي تمام آسان
کامون مین جاري هي لیکن بعضے عالمان اور دانایان
کبہو اپني تمام عُمر مین اِس لفظ کو زبان پر نہین
لأیے هین کِسواسطے کہ گاد معني سے خُدا کے هي و
دام معني سے قہر خُدا کے هي چنانچہ مُسلمانان
لعنت اللہ بولتے هین اور یِہ گالي بہُت خراب و بد
هي اور اهلِ دین نصارا کے بولتے هین کہ خُدا کے
پاک نام کو عِبادت کے وقت خلوتمین بولنا ضرور
هي نہین تو کوچہ و بازار مین اور هر گھڑي اور هر
ایک وقت خُدا کا نام لینا ادب نہیی

دوسرا یِہ کہ نجیب اور اوسط درجیے کے لوگ
آپس مین ایک دوسرے کو جھوٹا یا چور بولنا نِہایت
بد هي اگر کوئي قضیے مین جھوٹا یا چور کا لفظ
زبان پر لاویے تو ضرور هوتا هي کہ دو نو تابنچہ لیکر

جنگ کرین اگر اُن سے ایک جنگ کرنے سے اِنکار
کریے تو اوسکو نامردي سے مشہور کرتے هین اور خاص
و عام طعنہزني کرتیے اور همچشمونکي مجلس مین
مُنہہ دِکھلانا مُشکل هي جب وُہ دو نو سے ایک
شخص مارا جاویے تو خوني اپنے مُلک سے دوسریے مُلک
کو بھاگ جاتا هي اور تھورے دِن وهان رهتا هي بولتے
هین کہ هم اپني نیکنامي کو جان سے بہتر سمجہتے هین

دوسرا یِہہ کہ جوا کھیلنے مین بُہت لوگ مال و
متاع اور گھر کا اسباب اور حویلي و باغ وغیرہ هاردیتے
اور اِس کام کو بھي محض ناداني سمجہتے اور عجب
یِہہ کہ دیدہ و دانِستہ پھِر وُہ کام کرنیے مین اِقدام
کرتے هین اور کبھي اُس کام سے نفع اور کبھي نُقصان
پاتے هین اور اِس کام کو دریا کي تِجارت سریکا
جانکر بخت آزمایٔہ کرتے هین چنانچہ تھورے لوگ
قمار بازي سے دولتمند اور بُہت لوگ بیدولت و
خانہ خراب هوجاتے هین

یست اِندیا کمپني کمپني کي معنے جمع هونا
لوگ کا ایک کام کے واسطے هي انگلند کے ملک میں
اقسام کے کمپني هین لیکِن هر ایک کمپني بادشاه
کو خِراج دیتے هي مگر یست اِندیا کے کمپني کے
لوگ هزارون هونگے اور اِن کے ارکانِ دولت هر ایک
کام کا بندوبست کرتے هین چوبیس مدار المهام هین
کہ صُلاح و مصلحت اور عدالت کي تجویز اور کاغذان
کي تحقیق اور حِساب نفع و نقصان اِن کے ذِمہ هي
اور یِہ چوبیس شخص دو یا تین برس کے بعداز
تغیر هوتا ہ

کمپني کے لوگ مهاجن هین اور مهاجن بادشاهي
امیرون سے درجہ و مرتبہ و حُرمت کم رکهتے چنانچہ
مشهور هي آگر کوئي کپتن بادشاه کا نوکر اِس ملک
مین آویتو وُہ سمجهتا هي کہ اپنا مرتبہ کمپني کے
کرنل سے بهت بهتر هي

کمپني کے جهازان پهنچنیکیے وقت محصول نهین

دئیے ہوئیے جنس کیے واسطے بہت تلاش ہي جیسا
کہ بنگالہ وغیرہ کے کپڑیے جو ولایت میں تحفہ ہي اور
ریشم اور ریشمي کپڑا اور افیون وغیرہ کسي کو
مقدور نہیں کہ سوایے بڑے محصول دینے کے ولایت کو
لیجاویے اگر امیر یا لارڈ ہوویے تو بہي ایک رومال
ریشمي وغیرہ اوسکے صندوق سے نکلے یا ایک تولہ
افیون اور ریشم کسیکے پاس ہوویے تو اُس کا تمام
اسباب نوا پُرانا ضبط ہوتا ہي اور پانچ سو روپیہ
جُرمانا دیا جاتا ہي چُنانچہ یہہ حالت مُجہہ پر
گُذري تہي لیکن خیریت ہوي کیفیت اِس بات
کي یہہ ہي کِتنے رومال میرے صندوق سے اور ایک
تہان مشجر کا پیکاک صاحب کے بي‌بي کے صندوق
سے نکلیے جیسا کہ پہلے مین اِس حقیقت کو ذِکر کیا
محصول کے گہاٹ مین اِس سبب سیے سب اسباب
پیکاک صاحب اور کپتن مس کا پندرہ روز تلک
غراب سمیت ضبط ہوا تہا اور اُس کے بعداز لندن

مین پُهنچے پیچهے ایک مهینے تک اسباب قید مین
تها اور اِس بات کي تحقیق اور دریافت کرنے کے
واسطے عدالت مین قضیه هوا تها جب. که محصول
کے گهاٹ مین ایک گوره آدمي شراب کي مستي
کے حالت مین پیکاک صاحب کي بي‌بي کے ساته
دست‌درازي اور کشمکش کیا تها اِسواسطے وُه گوره
تقصیرمند هوا اور اِسي سبب سے پیکاک صاحب
کا اسباب چهور دیئے اور میرے رومال کے واسطے صاحبانِ
عدالت کا حکم هوا که یِه مُقدمه تهورا هي اور یِه
شخص تِجارت کے لیئے نهین لایا اور یِه مُنشي هِندي
آدمي هي کبهي یِه ملک نهین دیکها اور دستور و
رسم سے انگلند کے واقِف نهین اِس واسطے هم معاف
کرتے هین

۱۵ ﺟ

یهه کیفیت انگلند کی کهانی پینی
کی اشیا کي — پهولون کیی —
کاروان‌سرا کیی — سفر کرنیی کیی —
طور کیی کِشت و کاري کیی —
گهورون کیی — اقسام کیی جانوران
کیی — کُتون کیی.

•

مجهکو اِتني قُدرت نهین جو کهانی پینی کی اشیا
جو انگلند مین ملتیپی هین اوس کو بیان کرون
اگر شیرمرغ است بیاید در داست
اکرچه هِندي فارسي پهول بهُت هین لیکِن گلِ
مهیندي اور شبّو و گُلاب اور تاج خَروس و لاله و
ناقرمان اور گیند و بیله اور موگرہ و نرگس اور جوي

و چمبیلي کو انگلند مین مین دیکھا دوسریے پھولان سفید و سُرخ اور زرد اور نیلے رنگ کے بهوت هین کہ اُن کا نام یاد نهین رها مگر گلِ کرنیشن لال رنگ هي کہ یک بیت و صف مین معشوق کے مُجھہ کو یاد هي

تهي روز اِز رید تهي ویلتنز بلو
کرنیشنز سویت اند سو ار یو

گُلاب کے پهولان هزارون بُهت برے مین دیکھا هون دوسریے مُلکون مین اِتنے بریے دیکھنے مین نهین آئیے

مُلکٹ کي آبادي اِتني هي کہ ایکٹ بسوہ بلکہ ایکٹ گز زمین غیرِ زِراعت نهین چنانچہ مذکور اِس مُقدمیے کي هَوا اور انگلند سے اسکاٹلنڈ تکٹ میریے دیکھنے مین آیا لیکِن کوئي خالي اور چورا میدان نهین کہ جِسمین دس بارا هزار آدمي کا لشکر بلکہ هزار یا پانچ سو کي جمعیت اِس مُلکٹ کے سریکا بَهیر بهنگا سمیت اُتر سکے لیکِن انگلند کا دستور یِه

هي که هر ایک منزلمین چوریے و برے کاروان‌سرا مُقرر
هین که وهان دانا گهانس اور کهانا پینا لوگون کا تیار
کرتے هین اور مسافِر کو کهانیے اور پکانے کي تصدیع
نهین هوتي هي اور مسافر کوئي چیز کے مُحتاج نهین
هوتے اکر کِسي کو عورتون کے ساتهه مباشرت کي خواهِش
هووي تو وُه بهي حاضر و میّسر هي
انگلند مین ٹپّال کے گاریان هي که پانچ چهه کوس
گئیے بعداز کهورون کو بدل کرتے هین اور رات دِن
گاریے چلتے هین اور جِتنا سونا و آرام پانا هي گاري
مین بیٹهے هووے هوتا هي اور راسته چلنے کي جلدي
ایسي هي که ستّر یا اسّي کوس ایک دِن رات مین
چلتے هین اور جِس سرا مین اُترنا مُقرر هي ناشته
و کهانا تیّار مِلتا هي جو توقُّف ناشته اور کهانا
کهانے کو هوتا هي سو او تناج صبر هي نهین تو
دوسرے کام کے واسطے پندره لحظے کا توقُّف ممکن نهین
هر ایک سرا مین بهُت سے گهوریے رهتے هین

جب کِسي شخص کو سفر کا اِرادہ هوتا هي تو وُہ سرا کو جاکر جهان پهُنچنا هي وهان تک کا کِرایہ دینا ضرور هي

میل‌کوچ ایک بري گاري هي کہ اُسمین چار آدمي رو برو بیٹهتے هین وُہ گاري منزل بمنزل جاتي هي اور غریب لوگ اکثر کِرایئے کے گهورون پر سوار هوکر چلتے اور جو کہ نِهایت غریب هي وُہ لوگ پیدل جاتے هین

کِشت و کاري کا دستور اِس ملُک کے سریکا نهین اکثر انگلند کي زمین خراب اور پهتر مِلي هوي هي اور زمین صالحہ کم پهلے زمین سے پهتّر کے ٹُکریے چُن‌کر زمین کو صاف کرتے هین اُس کے بعداز گوبر اور لید پرال مین مِلاکر زمین پر ڈالتے اور بهُت مشقّت سے زمین کو زِراعت کے لایق نباتے هین اور هر ایک قِسم کي زراعت اُس زمین مین پیدا کرتے هین

خاکِ سفُید کہ جِسے انگریزي زبان مین چاک

بولتے ہین چُنانچہ مین جا بجا بُہت دیکھا اور لال
مٹي کہ جِس کو ہندوان گیرو بولتے ہین وُہ بھي بُہت
دیکھ نےمین آئي

دستور کھیت لگاني کا یِہہ ھي کہ تھنڈ و برف
کے دِنون مین چار مھینے تلک زمین یخ بستہ رہتي
ھي جب کہ جیٹھ کے مھینے مین آفتاب بُرج حمل
مین آتا ھي اُس وقت آفتاب کي گرمي سے برف
پاني ہو جاتي ھي اور زمین کو سیراب کرتي ھي
اُس وقت زمین کو دو گھوڑے اور بعضے لوگ چار
گھوڑے کے ناگر سےناگرتے ہین اور تُخم جو وغیرہ کے
چھرکتے ہین چار پانچ مھینے کے بعداز کھیت تیار
ھوتا ھي اور اناج کاٹے جاتا ھي اور وِلایت مین
میھون کم و زیادہ بارا مھینے پرتا رہتا ھي لیکِن
ہر برس مین ایک فصل کے سوائے دوسرا نہین برخِلاف
ہندوستان کے کہ ہر سال دو فصل ہین ایک فصل
ربیع دوسرا فصل خریف کا ھي

انگلند کے وِلایت کے گھوریے فربھي و قد و قامت میں اِس ملُک کے دو گھورے کے برابر هي اور اِس ملُک کے گھورون سے زیادہ محنت کرتے هین اور قیمت مین کم هین اور غریبان کو گھوریے گاري کھینچتے اور ناگرتے و بار برداري کے واسطے حاضر هین اور اِس مُلک کے لوگ بیل اور گدھیے اور اونٹ و بھینسون سیے جو کام لیتے هین ویساچ انگلند کے لوگ گھورون سیے کار روائي کرتے هین اور اِس ملُک مین بیلان کو سواري اور بوجھہ کے خاطر لیتے اور گاري مین باندھتے هین یِھہ بات ولایت کے لوگ سُننے سے هنستے اور تعجّب کرتے هین

انگلند کا رسم هي کہ اکثر گھورون کو آختہ کرتے اور دُم کاٹتے هین آختہ کرنے و دُم کاٹنے کا سبب ایسا دریافت مین آیا جو دُم دراز هي اور گھورا دُم هِلانے سے سوار کو آسیب پھنچتا هي اور آختہ کرنے کا یِھہ وجہ هي کہ اکثر ازرال و اشراف عورتان گھورون

پر سوار هوتے هين اور نرگهوڑے کے ديکهنے سے شرمِنده
هوتے

جو کهوڑے سواري کے اور دوڑنے کيے هين وُه بُهت
جلد هين سو وُه ايسے موٹے و جسيم نهين اور عربي
و عراقي کهوڑے انگلند مين بُهت عزيز و گِران
قيمت هين

شير و لانڈگا و چيتا و ريچهه وغيره درندے اور اردها
و سانپ و سياه‌گوش و شغال وغيره کا کُچهه اثر انگلند
مين نهين بولتے هين که آگي طرح طرح کے درندے
و موزي جانوران تهے اور لوگ کو ايذا و تصديع ديتے
تهے اُسواسطے انگلند کے لوگ اِتفاق کرکر کَيئے آدمي
کو مُقرر کيئے وُه لوگ تمام جنگل و پهاڑون مين پِهرکر
سب موزي جانوران کو مارڈالے اور اُن کا کُچهه
اثر باقي نهين رکهے لِيکن لومرياں مکّار اور حيله‌ساز
غارون مين چِهپ کر بچگيئے

يِهه نقل لومري کي انگلند مين حيله و فريب

سازي سے مشہور ہي کہ کوئي شخص کِسي گانون
مین لکریے کا گھر دس بارا ہاتھ کا بُلند بناکر وہان
بدخان کو رکھکر رات کو گھر کا دروازہ مضبوط بندکرتا
تھا ایک لومري ہمیشہ بدخان کو پکرنیے کے واسطے
نزدیک پوشیدہ رہتي اور فرصت کا وقت دہوندتي
تھي یہان تک کہ ایک رات کو مالِک بدخان کا
غفلت کیے سبب دروازہ بند نہین کیا اور اپنے گھر
کو چلا گیا اور دروازہ چشم عاشقان سریکا کُھلا رہگیا
اور کریم لوگ کے آستانے کے مانِند نظر آتا تھا وہ
روباہ حیلہگر قابو پاکر بِجلي اور بارِیے سیے بھي جلد
گھر کے اندر گھُسکر ایک بدخ کا گلا اسطور سیے
پکري کہ بدخ کا آواز کِسیکیے سُننے مین نہین آیا
اور سب بدخان کو دور لیجاکر پالو کي زمین مین
دفن کردي اور زمین ہموار بنائي اور اپنے خوراک
کے واسطے ذخیرہ پیدا کي سبحان اللہ ولایت کے لومریان
کو عقلِ معاش ایسي ہي اور ہمارِیے حال پر افسوس

هي کہ دُنیا و آخرت کئے واسطے کوي چیز کو ذخیرہ نهین رکهتے هین جب کہ فجر مالک خانہ آیا تو ایک بدخ کو بهي نهین دیکها اور حیرت کرنے لگا اور لوگ جمع هویے اور هر طرف بدخان کي تلاش کرنے لگے آخرش جِس جگهہ بدخان کا مدفن تها وهان پُهنچے اور کِسي بدخ کے پر کو کہ زمین مین سے اوپر نظر آتا تها دیکهے جب ایک مري هوي بدخ هاتهہ آئي اِس واسطے زمین کو کهودیے اور سب بدخان کو زمین سے اُتهائے اور مالِک بُهت افسوس کیا اور غمگین هوا •

هاتي و اونت اور سیاہگوش وغیرہ وِلایت مین نهین هیے جانوران کو لوگ اِس مُلک سے لیجاتے اور ایک بري حویلي کے درمیان رکهتے هین اور انگلند کے لوگ اِس قِسم کے حیوانون کتین عجایب المخلوقات جانتے هین اِس لئیے نزدیک و دور سیے تماشا دیکهنے کے واسطے آتے اول ایک دو روپیے جویلي

کے دروازے مین دیکر بعداز حویلي کے اندر جاکر
تماشا دیکھتے هین یہہ بھي طور پیسے پیدا کرنے کا هي

انگلند کے کُتون کي تعریف مشہو هي کہ انگلند
لوگ کي تعلیم کے مُوافق کُتّے عجیب و غریب کام
کرتے هین اور اُس بات کو اِس ملک کے عام لوگ
سچ نہین سمجہتے انگلند مین چھوٹے بریے کُتے اور
غوطخوار اور بوگیر کُتّے مین بُہت دیکھا هون اُن
سب سے چھوٹے کُتّے بوگیر عجب عجب کام کرتے
هین جیسا کہ ایک روز ادنبرہ کے شہر کے میدان مین
مین اور بیٹا سارجن صاحب کا اور یک مالي کاتک
کے مهینے مین کہ گیهون اور جو کاتنے کا موسم تها
بندوق کے شِکار کے واسطے جاتیے تهے اور ایک چھوٹا
کُتّا بوگیر سارجن صاحب کے ساتھ تها اور وُہ آگے آگے
اور هم سے تهوري دور جاتا تها اور هم پیچھے پیچھے
چلتے تهے اور کُتّا شِکار کي تلاش مین هر طرف جاتا
اور بو سونگتا تها اور کوي جگہہ شِکار کا نِشان نہین

پاتا یکایک کِسي کھیت مین پُہنچا کہ اُس کھیت
مین دس بارا تیتر گھانس و سبزي مین چرتے تھے
اور کُتّا جانوران کي بو سونگکر بیس ھاتھ کے تفاوت
سے کھڑا رھا اور کبھي اپنے صاحِب کا مُنھہ دیکھتا
اور کبھي سِر اوندھا ڈالتا اور سارجن صاحب دور
سے دیکھکر معلوم کیا کہ یِہہ کُتا شِکار دیکھا ھي اسواسطے
دورکر نزدیک گیا اور آگر دیکھا تو جانوران نظر نہین
آئے کُتّے پر غُصّے سے دیکا کُتّا دس قدم آگے جاکر کھڑِا
رھا کیونکہ خاوند کے غُصّے کي حالت معلوم کیا کہ
شِکار نظر نہین آنیے کے سبب سے مُجھہ پر غُصّہ کرتا
ھي اور میرا خاوند سمجھتا ھي کہ مین جھوٹ بولتا
ھون القصہ سارجن صاحب پھلي جائے سیے تھوڑے قدم
آگے جاکر دیکھا تو کُچھہ شِکار نظر نہین پڑھا دوسریے
دفعہ بھي کُتّے پر غُصہ کیا اور کُتا پِھر تھوڑي دور آگے
جاکر کھڑا ھوا سارجن صاحب کُتّے کے پیچھے گیا گیھون
کتے تھے اور گھانس بُہت تھا اور جانوران گھانس کے بیچ

مین پوشیدہ تھے دوسرے دفعہ شِکار نہین دِسیا پھر
تو اُس کا خاوند بُہت غُصّے مین آیا وُہ کُتا جان کے
در سے دورکر جانوران کے نزدیک گیا اور جانوران ایکدم
سب اُرگئیے اوس وقت سارجن صاحب بندوق چورا
اور دو تیتر کو شِکار کیا اور دوسرے طرف وُہ باغبان
بندوق چلایا اوس کے نشان مارنے سے ایک تیتر گِرپرا
اور سارجن صاحب جانتا تھا کہ مُسلمانان بغیر ذُبح
کے نہین کھاتے اُسواسطے وہ تینون جانوران کو میرے پاس
لایا اور بولا کہ تُم ذُبح کرو جب کہ مین ذُبح کیا تینو
جانور مُجھہ کو دیا جب وُہ شِکار میرے کھانے مین آیا
مزہدار و لذید گوشت تھا اور کپتن سس تیتر شِکار
کرنے کي خبر سُنا بُہت افسوس کرکر کہا اگر ایک
دو تیتر تو مجھہ کو دیتا تو بھتر تھا کیونکہ وُہ شِکار
صاحِبان کے کھانے مین آتا مین بولا اگر مُجھکو صاحِبون
کي ضِیافت کي خبر معلوم ھوتي تو البتہ تینو تیتر
بھیج دیتا

دوسرا یِهه کہ اُس سے برے کُتّے لومري و خرگوش کو
شِکار کرتیے هین سچ هي کہ کُتّا آدمي کي سیرت
رکهتا هي کہ شِکار پکرنے کا رسم دکهلاتا هي دوسرا یِهه
کہ برِیے شِکاري کُتّے اور عُمدہ لوگون کے شِکار کا دستور
ایسا هي کہ انگلند مین تهوریے لوگ اپني شراکت
سے سو کُتّے رکهتے هین ایک سو یا پچاس آدمي مِلکر
شِکار کے واسطے میدان مین جاتے اور هر ایک شخص
بہُت دورنے والیے گهوریے پر سوار هوتا هي اور ایک
شِکاري کُتّے اپنے ساتهه لیکر گهورے پر سوار هوکر ایک تُرتُري
اپنے هاتهه مین لیتا هي اور کُتون کو چهور دیتا هي
اور کُتّے جنگل و میدان مین شِکار کي تلاش کرنے
جُدا جُدا هوجاتے جب شِکاري تُرتُري پهونکتا هي
اگر وُہ کُتے بهوت دور گیٔے هووین تو بهي تُرتُري کا
آواز سُننے کے ساتهه شِکاري کے نزدیک حاضر هوتے
هین اور پِهر اوسکے اِشاریے مُوافق شِکار دهوندنیے کے
واسطے نِکلتے هین جب هرن کو دیکهتے اُس کے پیچهے

دورتے اور هرگز هرن کا پیچها نهین چهورتے هین اور
اُس دوز مین گهوربے اور سواران کي تعریف ایسي
هي کہ دس بارا کوس هرن اور کُتّون کے پیچهے بےاندیشہ
دورتیے اور یک لحظہ دم نهین لیتے اگر کوئي میدان
مین خندق یا دیوار یا زمین کا اِحاطہ قد آدم سے زیادہ
سامهنے آوے تو گهورون کو اُس کے اوپر سے اُراتے هین
اور جب تگ کہ بهاگے هوئیے هرن کو شِکار نهین
کرتے تب تک آرام نهین پاتے هین

یِہ بات سبکو معلوم هي کہ انگلند کے لوگ خصُوص
عُمدہ لوگ اپنے لرکون کو چار برس کي عُمر سے
سواري کا هُنر سِکهاتے اور بودهاپیے تلک اُس کام
مین کثرت کرتے هین اور سختي اور مِحنت کرنے کو
هُنر جانتے هین اور سُستي و آرام طلبي کو عیب
سمجهتے هین برخِلاف اِس ملک کے عُمدہ لوگ کے
کہ پولاؤ کهاتے اور شوزبے مین تهندا هوا سو پاني پیتے
اور نرم مخمل کے بچهانے و مسند پر بیٹهتے اور آهستہ

آهستہ ناز و نخریے سے چلتے اور ہر وقت آرام طلبي
اور نازنین طور کو اِختیار کرتے هین سچ هي کہ جِس
مُلک مین سپاہ و عُمدہ و عوام کا وضع نازنین و
نامرد هووے تو البتہ بہادُران جو محِنت کش و جنگ
جو هین اُس مُلک پر غالب هووینگے

مِصراع

هر کہ شمشیر زند سکہ بنامش خوانند

اور مُلک کي خرابي نازنین و آرام طلب لوگون
سے کسواسطے نہوگیے

بیت

نازنین را عشق و زریدن نزیبد جان من
شیرِ مردان بلاکش پا در ین میدان نہند

## ۱٦

## یِهه کیفیت میرے اور کپٹن س کے بیچ مین تکرار هونے کي — سبب هِند کو پهر انے کیے — خاتمه کِتاب کا

اُسوقت مین انگلند کے لوگ فارسي نوشتخواند سے عاري تهے اور فارسي سیکهنے کي بُهت خواهش رکهتے تهے چنانچه کپٹن س و داکٹر فلٹن اور کپٹن ستیل وغیره عُمده لوگ اِس بات کي فکِر کیۓ اور بولیے که تُم انگلند مین تهوریے روز رهو اِسیواسطے کپٹن س بارها میرے سے کها اور دوسرون سے پیغام کرایا اور مجهکو بُهت ترغیب دیا که اب انگلند مین کوۓ شخص فارسي دان نهین انگلند کے عُمده صاحبان تُم

سے فارسي پرھینگے اور دل سے تُم پر مہربان ھوکر
عُمدہ طور سے پرورش کرینگے اور بنگالے مین بھي
کُچھہ مدد معاش تُمھارے جورو بچون کے واسطے
مُقرّر کردینگے اگر ایک عورت کے عوض مین دو
عورت تُم اپنے دین کے طریق موافق انگلند مین چھتے
ھین تو اُس بات کا کُچھہ مُضایقہ نھین

مین اول دفعہ اِس قِسم کے گُفتگو کو میري طبع
آزمائي کے واسطے ھي سمجھا اور کوئي جواب نھین دیا
جب اُن کا بجد ھونا حد سے زیادہ ھوا اور یے لوگ
میرے دین و مذھب پر طعن و تشنیع کرنے لگے اور
مُجھہ کو تصدیع دینا شروع کیے کہ تم ھمارے ساتھ
کھانے مین شریک ھو اور کپتن س کھا کہ تُم میرے
ھمراہ سفر کرو تب تو مین کپتن س کے سلوک و
مروت سے مایوس ھوکر خُدا کے توکّل پر نظر کرکر
اپنے دین و آئین کے موافق اچھے جوابان دینے لگا

مین کھا میري وطن کي غریبي اِس مُلک کي

امیري سے بہتر هي اور سانولے رنگ کي عورتان هندوستان کي انگلند کي پري رویان سے بهتر هي کپتن س بولا که میرا ارادہ ایسا هي که تمکو ساتھ لیکر فرنگستان کي ملک کي اطراف سیر کرون اس صورت مین تمکو اور مجھے عجایب و غرایب چیزان ملک کیے دیکھنے سے فایدہ و تجربہ حاصل هوگا

کپتن س کا ارادہ اس سفر کرنے سے یہہ تھا که ناواقف لوگون کیے دلمین میرا لباس دیکھنے سے اس بات کا گمان تھا که یہہ شخص یعنے مین بنگالے کے نواب کے بھایان سے هي اور کپتن س بھي بنگالے کو جاکر ایسا عمدہ ہوا که وهان کي نواب کي بھاي کو اپنے ساتھ لایا هي چنانچه ادمبرہ کي شہر مین اور اطراف شہر مین نامورِي سے مشہور ہوا اور مجھہ کو ملک بملک ساتھ لیکر پھرنے سے اس سے زیادہ مشہور هوویے

مین جواب دیا که مجھہ کو ملک بملک پھرنے

اور عجایب و غرایب دیکھنے کا نہایت شوق هي
لیکن میرا آدمي کھاۓ پکاۓ کے واسطے ساتھ چلنے
تو مُضایقہ نہین کپتن سن جواب دیا کہ مین اور
تُم ایک گاري مین بیٹھکر سفر کرینگے اور تُمھارے
آدمي کے واسطے دوسري گاري کِرایہ کرنے سے خرچ
بُھت هوگا یہہ بات بھتر هي کہ تُمھارا آدمي یہان رهے
اور تُم میرے ساتھ کھانا کھاوینگے مین جواب دیا دُنیا
کے واسطے دین کو برباد کرنا اِسلام کے مذهب و آهین
سے نِہایت دور هي کہ مُجھہ کو اِس کام سے معاف
و معذور رکھو کپتن سن جواب دیا کہ مُجھے مسلمانون
کے عقاید سے خبر هي کہ مُسافرت کي حالت مین
بسبب ضرورت کے جِسطرح کوئي گذران کرسکے تو
اُس کا کچھہ مضایقہ نہین مین جواب دیا کہ اِسوقت
مین جِس طور سے کہ گذران هو سکتا هي سو اپنے
اِختیار سے هي اضطرار کي حالت کُچھہ نہین اضطرار
و ضرورت کي معني وہ هي اگر کوئي قید مین پھنسے

یا مجبور هو یا قحط و مخمصے کے آفت مین گرفتار
هو جاوے تب جِسطرح هو سکے ویسا گُذران کرنا عیب
نهین اور اِس پر اهلِ دین بولتے هین کہ جان کو دین
کے واسطے فِدا کرنا بِهتر هے اور سب صورت مین
شرع کے حکم سے جو کام منع کئیے گئیے هین اُس سے
اِحتراز کرنا لازم و واجب هے دُنیا کے واسطے اپنے اِختیار
سے دین کو برباد نہ دیوے

اَلقصّہ ایسے سوال و جواب میرے اور کپتن سن کے
بیچ مین هوتے تهے اور کپتن کو اِس بات کا گُمان
تها کہ یِہ شخص یعنے مین ایسے جوابان جو مُجهہ
کو دیتا هے حماقت اور دین کے غرور کے سبب سے
هے نهین تو ضرور و لاچاری کے وقت اور بهو روز
کے فاقہ کشی کے بعداز کیا ممکِن هے جو میرے ساتهہ
کهانا نکهاوے جیسا کہ اِس بات کو کپتن سن
اِمتحان مین لایا اگرچہ مین دو هفتے تلک کمال
تصدیع اپنے پر اُتهایا جب کہ فضلِ الهي میرے

حال پر شامِل تها غرض سب طرح سے خیر و عافیت
حاصِل هوئي

قِصّہ اِس گفتگو کا یِہ هي اُوس وقت انگلند مین
کلکتے کے کونسلیان کے بیچ مین قضیہ و مُناقِشہ هوتا تها
اور اِن کا قضیہ عدالت مین رجوع هوا تها اور یِہ
لوگ نواب مُظفر جنگ و مُهاراجہ نند کُمار اور
مهاراجہ دولہہ رام سے رشوت لینے سے متہم هوے تهے
اِس مُقدمے کي گواهي کے واسطے کپتن س اور کپتن
ستیل اور بیکاک صاحب جو یِہ لوگ بنگالے سے
انگلند مین تازہ وارد تهے عدالت مین بُلائے گیے تب
کپتن س مُجهہ کو ساتهہ چلنے کے واسطے تصدیع دیا
اور کها کہ میرے پاس جو فارسي خُطوط هین وہ خطوط
گواهي ثابِت هونے پر دلیل هي اُن خُطوط کے پرهنے
اور ترجُمہ کرنے کے لیے تُمهارا چلنا میرے ساتهہ ضرور
هي مین تنهاهي اور تصدیع اور هر ایک کهانے سے
جو پرهیز هي اِسکا عُذر کیا اور میرا عذر کُچهہ فایدہ

نهین دیا تب بولا تُمهاری آدمي کو لیجانی کی خاطر
علاحِدہ ایک گاري کِرایہ کرنا ضرور هي اور اِس واسطی
پانچ چهہ روز کا توقّف هوگا اِس صورت مین اب
حُکم هي کہ تین دِن کی عرصی مین لندن کي عدالت
مین حاضر هونا ضرور هي پس گاري کرنی کی لیئی دیر
هو سکهتي هي کِسیطرح سی تُم اکیلی میری ساتهہ
چلنا درکار هي مین یِہ بات سُنتی هی لاچار هوا اور
اپنی پر تصدیع سهکر خواهِش الهي پر راضي هوا اور
کپتن سن کی ساتهہ ایک گاري مین بیٹهکر روانہ هوا
اور صرف حُقّہ اور تهورا تمبّاکو اپنی ساتهہ لیا ایک
دِن رات چلکر کوئي کاروان‌سرا مین پهُنچا اور تهورا
شربت اپنی هاتهہ سی تیّار کرکر پیا اور ذرّہ بادام کا
مغز و کِشمش اور خرما ناشتہ کرکر دو تین گهونٹ پاني
پیا جب کہ کپتن سن کی میز پر کهانا تیّار هوا وہ
مُجهہ کو بُلایا اور بولا جو کهانا کہ سامهنی رکها گیا هي
بیچ مُرغ و بکری کا گوشت اور گیهون کي روٹي هي

کہ تمھارے اور ہمارے قوم والے کھاتے ہین اور وہ چیز
کہ تمھارے قوم مین حرام ہي سو وہ اب موجود نہین
اور مرغ کو ذبح کرنے اور گردن مرورنے مین زیادہ
فرق نہین اور تم بکرے کا گوشت اور چمرا آدہے گلي
تک کاتتے ہین اور ہم بہي ویساہي کرتے ہین اور
آپ سے آپ مردے کو نہین کھاتے ہین اِس صورت
مین تم ہمارا کھانا کھانے کے واسطے کیون عیب کرتے
ہین اور دیدہ و دانستہ کلکتے کے بیوقوف لوگ سریکا
تم بہي نادان ہوتے ہین اور عبث تم اپنے کو تضدیع
و محنت مین ڈالتے ہو

مین جواب دیا کہ سچ ہي کہ تمھاري قوم صاحب
کتاب ہي البتہ دوسري بے کتاب قوم سے بہتر ہي
لیکن کھانا اُن لوگون کے ہاتھ سے پکا ہوا کھانا جایز
رکھتے ہین کہ وہ لوگ با طہارت ہووین اور باسن
بہي پاک و صاف رہین مگر ذبح کرنا مسلمان کے
ہاتھ کے سِواے درست نہین کیونکہ ذبح کرنا مخصوص

گلا کاٹنے پر موقوف نہین گلا کاٹنے کے وقت کلمات
تکبیر کے بولنا اور با وضو رہنا بھي ضرور هي کہ وُہ
کام سِواے مُسلمان کے دوسرے سے نہین ہو سَکھتا
هي اور اِس کے سِواے کھانا سالن بے مصالہ اور بے
روغن و بےنمک کھانا تُمھاري عادت هي کہ جِس
کھانے سے کچّي بو آتي هي اور وُہ بو سونگنے کو
همارا دماغ نہین چھتا هي ویسا کھانا•حلق کے نیچے
کیسا اُتریگا

جِس وقت کہ مین یِہ گُفتگو کیا کپتن چین
بچین هوا اور بھوان مین گِرہ ڈال‌کر کہا کہ تم
مُسلمان لوگ سچ سمجھتے هین کہ هم لوگ غلیظ
خوار هین تب مین جواب دیا کہ میري بات چیت
تُمھارے غلیظ خواري اور اِهانت پر دلیل نہین مگر
یِہ کہ هر ایک ملُک کا ایک رسم اور هر قوم کي
ایک عادت هي کہ اُس قوم کي عادت موافق
غِذا اوسي قوم والے آدمي کے مِزاج کو خوش آتي

هي اور دوسريے کو وُہ غِذا ناگوار معلوم هوتي هي خصُوص همارے اور تُمهارے رسم و عادت مين مغرب و مشرق کا فاصِلہ هي

القِصّہ معدیے کا تنور بهوک کي آتش سے بيحد گرمي پيدا کيا اور شکم کي ديک اشتها کي زيادتي سے دوچند جوش مارنے لگي جو پهلے اُس کاروانسرا مين تهورا مغز بادام وغيرہ کهايا اور شربت پيا تها اوس کهانيے پينے سے بهوک اور بهي زيادہ هوي

جب کہ لندن کے شهر مين پهُنچا غش کي حالت ميريے پر هوي اور ناتوني سے دو پهر تلک بيهوش پرگيا اور مُرديے کے سريکا حرکت و هلنا موقوف هوگيا اُس وقت مين کپتن س کا خِدمتگار ميرا يِه احوال ديکهکر گُمان کيا کہ مين مرگيا هون اور کپتن کو خبر کيا وُہ گهبراکر ميريے سِرهانے آيا اور مجهکو نيند سے جگايا اور احوال پوچها مين جواب ديا کہ خيريت هي مگر ضعف هي بعداز کپتن س اپنے

نوکر کو حکم کیا کہ چاول و مُرغ و مصالہ اور دوسرا
اسباب خاضر کر مین اوس حالت مین بھي مُرغ
کو ذبح کرکر قلیہ پکایا اور تھوریے چاول پکاکر قلیے
کے ساتھہ کھایا اور دو پھر تک سوگیا اور فجر خیریت
سے اُٹھا اور ایک ھفتے تک لندن کے شھر مین
تھا اور اپنے ھاتھہ سے پکاکر کھاتا تھا اور بعداز گاري
مین سوار ھوکر جو چار شخص ملکر شراکت سے
کرایہ کیئے تھے ادمبري کو پُھنچا اور دوسرے وفعہ کوھستان
کے گانون مین کہ کپتن سن کا برا بھائي وھان کا قاضي
تھا اور وہ گانون ادمبري سیے تھوراہ دور ھي کپتن سن
خواہ مخواہ مُجھکو اکیلا اپنے ساتھہ لیگیا تھا اور وھان
بھي تین دن رات یھي حالت سے گُذري

ایک روز کپتن سن مُجھہ سے کھا کہ مین بنگالے کے
ملک مین بیس برس رھا اور مُسلمانان کا طریق خوب
دیکھا اور وھان کے نوابان و اُمرازادگان سے ھم مجلس
رھا اور ھمیشہ اُنکے ساتھہ ھمپیالہ اور ھمنوالہ تھا جب

عُمده لوگ مُسلمان کي قوم کيے سامھنے شراب پینے
کے لیۓ شرم کرتے تھے اور بولتے کہ ھم شراب نھین پیتے
ھین جب کہ مجلس غیر لوگون سے خالي ھوتي تھي
پیالہ ساقي کے ھاتھ سے چھین لیتے اور شراب پیتے
تھے اور کھتے کہ شراب خوب چیز ھي کہ اُس سریکي
دوسري نعمت دُنیا مین نھین لیکن مُسلمانان کے
دین مین یِھ باب منع ھي کہ شراب کو کِسي
کے رو برو نہ پیا چاھیۓ اگر غیر لوگون کے رو برو پیوین
تو برا عیب ھي نھین تو شراب کو پوشیدہ پینا
کُچھہ مضایقہ نھین اور تُم غریب لوگون کے قِسم سے
ھین اور نوّاب و نوّاب‌زادگان کي قِسم سے نھین علاوہ
یِھ کہ اِس مُلک مین تنھا ھین اور دوسرا کوئي
تُمھاري قوم والا تُمھارے نیک و بد فِعل سے خبر
نھین رکھتا ھي اِس کے سِوائے کھانیے اور شراب پینے سے
پرھیز کرنیکا سبب کیا ھي لیکن اِس بات کا
یِھ سبب ھي کہ تُم بنگالي ھین اور بنگالیان

هِندوستانیان کي نِسبت ناداني و بیوقوفي سے مشهور هین

مین جواب دیا کہ نجابت و شرافت دُنیا کي دولت پر موقوف نهین بلکہ نجابت عِلم سیکهنے اور نیک عمل کرنیے اور شرع کا حکم ماننے اور خُدا و رسول کو خوشنود کرنیے پر موقوف هي اگر عُمدہ لوگ دولت کي غرور سے یا ترغیب سے خواهِش شیطاني کے خِلاف دین و مذهب کي کوئي کام کرتے هین تو فيالحقیقت بد کرتے هین اور غریب مُسلمان کو نهین چاهیے کہ دولتمندان کي مُتابعت و پیروي کرے اور خُدا اور رسول کے حکم کو جهوٹ سمجهے اور دولتمندان کیا چیز هین اگر فرشتزادہ یا پیغمبربچہ بے دین اور بد مذهب هووے اور غریب پلاس‌پوش و فقیر نیک عمل و دین‌دار رهے تو اهلِ دین کے نظرون مین وہ فرشتہ و پیغمبرزادہ بد و خوار دستا هي اور وہ غریب دیندار کي عِزّت و حُرمت زیادہ

هي چنانچه فِرعون خُدائي کا دعوا کيا اور احکام
حضرتِ موسے عليه السّلام کے نهين مانا باوجوديکه يه
برا دولتمند اور بادشاهِ وقت تها لوگ اُس پر لعنت
کرتے هين اور اُس کے تابعان کو کافر سمجهتے اِس
صورت مين خلق کو نه چاهيے که دُنيا کي دولت
کي طمع سے فرمان برداري بے دين لوگون کي کرين
اور خُدا ناترس عُمده لوگون کے پاسِ خاطر کے واسطے
دين سے غفلت قبول کرين اور اُسکے سِوايے مُسلمانان
نجيب و شريف هين که اهل مين نبي و اصحاب
و خلفا الرّا شدين کي اولاد سے هين که اِنکي نِسبت
عالي و نجابت ذاتي کمال مشهوري سے ضرورت
بيان کرنيکي نهين اور فقيري و دُرويشي هماري ذات
مين عيب نهين بلکه سب فقيري هُنر هي کيونکه
همارے پيغمبر صلے الله عليه و سلم اور سب اصحاب
پيغمبر کے تاج شاهي و کُلاه سروري کتين فقيري کے
کفش و نعلين کے برابر سمجهتے تهے اور دُنيا کے مال

و دولت پر ٹھوکر مارتے تھے اور اِن کي اولاد بھي اپنے
باپ دادا کي سنت کو جاري رکھکر فقيري اختيار
کيئے دين کو دُنيا پر مُقدم جانتے تھے اگرچہ یے لوگٹ
دولتمندان اور غير جِنس کي قوم کے آنکھون مین
خوار و ذليل هين ليکن بادشاهان اور اُمراي اِسلام
کے نزديکٹ هميشہ مغرز و ممتاز رهکر قدر و حُرمت
زيادہ رکھتے هين اور اُس قول پر سيرّ و تواريخ کے
کِتابان دليل هي .

حضرت پيغمبر صلي اللّه عليہ و سلم کيے رحلت
کے بعداز ابو بکر صدّيق و عُمر فاروقِ و عثمان بن عفان
و حضرت علي ابنِ ابي طالب عليهم السّلام ايکٹ
کے بعداز دوسرے خلافت کے تخت پر بيٹھے و حضرت
علي کے بعداز حضرت اِمام حسن عليہ اِلسلام اُن کے
بعداز معاويہ تخت خِلافت کو زيب زينت بخشے جب
کہ خِلافت معاويہبن يذيد کو پُهنچي حضرت اِمام ذين
العابدين عليہ السّلام بن حضرت اِمام حُسين عليہ السلام کو

خِلافت کا حقدار سمجھکر خلیفہ ہونیے کے واسطے تکلیف
دیا وُہ حضرت اِس کام کو قبول نہین کیٔے اور فرمایٔے
کہ فقیري و درویشي و عبادت اور خُدا کي بندگي
ہیچ میرے باپ دادا کے میراث ہي اور دُنیا کي
دولت و خلافت سے کُچہہ کام نہین اِسکے بعداز بني
امیہ پر خلافت بحال ہوي بني امیہ کے پیچہے آل
عباس خلیفہ ہویے اور ہلاکوخان اولاد سے چنگِزخان
کے سب مُلکون پر غالِب آیا اور اوسکے بعد شاہ
اسماعیل وغیرہ بادشاہان صفویہ کہ اولاد سے حضرت
موسے کاظم علیہ السّلام اور خاندانِ بُزُرگ سے نبي
کے ہین ایران کے بادشاہ ہویے اُسکے بعداز سلطنت روم
کي آل عثمان پر مُقرّر ہوي اِس پیچہے سلطان محمود
غزنوي کے وقت مین ہِندوستان اِسلام کے حُکومت
مین داخِل ہوا مِن بعد ہندوستان کے سرداري آلِ
شہاب الدین پر مُقرر ہوي اِس کے بعداز اولاد مغول
سے امیر تیمور بادشاہ ہوا بعداز اولاد امیر تیمور شاہ

عباس بادشاہ بنی اور جو بادشاہ ایران مین هین
سو اولاد نبی هین چنانچہ سلطان روم کا اولاد سے
حضرت عثمان رضي الله عنہ کي اب تلک ملک
روم و شام و عرب کا بادشاہ هي غرض یہہ هي کہ
همارے باپ دادا سید کے قوم اور اولاد نبی هین
اور بعضے اصحاب نبی و خلفا اعظم کي اولاد هین
في الحقیقت یے لوگ خلافت کے وارث اور دعوےدار
تاج و تخت کے تھے لیکن عبادت و تحصیل علم کے
شوق سے دُنیا کي دولت چھور دیئے اور گوشہ و توشے
پر قناعت کیے اِسیواسطے سلاطین هِندوستان اور خلفا
روم کے اِن لوگون کو جاگیر و مدد معاش هر ایک
جاگہ و هر مُلک مین مُقرر کر دیے هین جب سادات
وغیرہ قوم کو بال بچّے زیادہ هوے اور فارس و
هندوستان اور ملک کے اطراف مین متفرق هوگئے
تب بادشاهان اور راجے هر ملُک کے اِن کي تعظم
و بُزُرگي زیادہ کرنے لگي اور یہہ بات دریافت کیے

که یهه لوگ خلافت اور بادشاهي کا دعوا دلمین
رکهکر جنگ و فساد نه شروع کرین اِس فساد کو
دور کرنے کے واسطے مغول کي قوم کے سوائے سادات
و شیخ کي قوم کو امیري و عُمده خِدمات کم دیتے
تهے یهان تک که بُهت دِن گذریے بعداز سادات و
شیخ کي اولاد معاش کے کمتي اور زیادتي اولاد کے
سبب اِس حالت کو پُهنچے که نوکر هونے کي خواهش
کیے اور اکثر لوگ مفلس هوکر نوکري دهوندنے کے لیے
هر ایک ملک و شهر مین نِکل گیے اور دولتمندان
کي مِهرباني چهنے کے اُمیدوار هویے الحمد الله و المنت
که وُه لوگ اکثر اب تک اپنے باپ دادا کے دین و
آئین پر قایم هین اور مین بهي اوس قوم سے ایک
غریب هون که دانے پاني کي کششِ سے تُمهاریے
وساطت سے اِس مُلک مین وارد هوا اور مُسافر و
بیکس اور بیے اشناهي سختي اور سفر کي مِحنت
جو کُچهه مُجهه پر گُذري اور گذرتي هي سب طرح

سے گُذرنیے والي هي و چار و ناچار صبر کرنیے کے لایق هي

آرّہ بر فرقش نهاد و ذکریا دم بریزد
بر سر فرزند آدم هر چہ آید بگذرد

تب کپتن سں یِہ الفاظ سُنکر بُہت قایل هوا لیکِن اپنے مُلکٹ کیے قاعدیے موافق کہ غریب لوگون کو کمینہ جانتے هین اور دولتمندان کو اشراف سمجھتے هین دِل سے اِس بات کا مُعتقِد نہ تھا اگرچہ جواب شایستہ پاتا تھا تو بهي اول کے سریکا اس گفتگو مین تکرار کرتا تھا لیکِن غایبانہ انگلند کیے عُمدہ لوگون کے سامھنے میرا ذکر آتا تو میري تعریف بُہت کرتا تھا اور بولتا کہ اِتنے دِن مین بنگالے کے مُلکٹ مین رہا ایسا سخت مُسلمان کو نهین دیکھا اور جهاز پر سفر کرنیے کے وقت پیچِش کے حالت مین کہ یِہ شخص مرنے کے قریب تھا مین بُہت چاھا کہ شراب کا ایکٹ قطرہ دوا کے طور سے پلاؤن لیکِن یِہ شخص نهین

پیا اور اُس کے بعداز بیمار بھي نہین ہوا چنانچہ
کپتن س ایک روز مُجھہ سے پوچھا کہ تُمہاري
تندُروستي و صیحت کا سبب کیا ھي کہ کبھو اِتنے
دِنون مین تُم بیمار نہین ھوے مین کہا برا سبب
کم خواري تھا سچ ھي کہ مُجھہ کو یِھہ ھي وِسواس تھا
اور انگلند کو جانے کے وقت خُدا تعالی سے مُناجات
کیا تھا کہ یا الھي شراب پِلانے سے آمان رکھہ اور اِس
سبب سے کم خواري اِختیار کیا کیونکہ اگر بیماري
نمود کرے تو انگلند کے طبیب تقویت کے واسطے
شراب پِلانے کو مفید سمجھتے ھین جب کہ فضل
الھي میرے حال پر شامِل تھا مُناجات میري قبولیت
کو پُھنچي کہ کبھو بیمار نہین ھوا اور دوا درمن بھي
کھانیکا اتفاق بھي نہ پرا

القصہ ایک برس اور چھہ مھینے تک اِنتظار مین
نامہ شاھي کے ولایت مین رھنا ھوا جب لارد کلیف
ولایت کو پُھنچا اور اپني خیر خواھي بادشاہِ ولایت

کو معلوم هونیکے واسطے شاهِ عالم کے بهیجے هوے
تحایف کو اپنے نام سے بادشاه بیگم کے حُضور مین
دیا اور بُهت عنایات بادشاهي سے سرفراز هوا بلکه
شاهِ عالم کے نامه و پیغام کا مذکور درمیانِ نهین لایا
اور کپتن س بهي اِس بات کو ظاهر نهین کیا اور
لارد صاحب کے قول و قرار کا اِعتماد اپنے دلمین
رکها تها سو اوسي وقت فریب لارد صاحب کا دیکهکر
میرے سے کہا که لارد کلیف میرے سے دغا کیا اور کپتن
س بادشاهي امیرون کو نه جاننے کے سبب اور لارد
کلیف اور صاحِبان کُمپني سے دشمني هونے کے
باعِث اندیشه کرکر اِس کا بندوبست کُچهه نهین کر
سکیا

بعد اِس کے نامه شاهي کو چهپانے کا سبب اِسطرح
معلوم هوا که اُن دِنون مین اُمرایے بادشاهي اور
صاحِبانِ کُمپني کے بیچ مین بنگاله وغیره ملک لینے
کے مُقدمے مین جهگرا تها اور اُمراے شاهي بولتے تهے

کُمپني مهاجن اور سوداگر پیشه هین اِن لوگ کو
مُلک داري سیے کیے کام هي که سلطنت اور آمدني
اوس کي بادشاهي سرکار سیے متعلق هي اور تِجارت
و سوداگري کُمپني سے علاقه رکهتي هي تب صاحِبانِ
کُمپني جواب دیۓ که جنگ مین نوّاب سراج الدوله
اور قاسم علیخان کے جو کوٹهیان بنگالے مین تهے بسببِ
جنگ کیے تاراجي مین آئے کوٹهیان کے لوٹنے جانے
سے نقصان کرورون روپیے اور جِنس کا هوا اور لشکر
کے واسطے بهُت پیسا خرچ مین سپاه کے آیا اور اهِلِ‌کار
ان کمپني کي محِنت و سعي و جانفشاني سے بنگالے
کا مُلک فتح هوا سوائے اِس کے جو قول و عهد
صاحِبانِ کُمپني اور ارکانِ دولت بادشاهي کے درمیان
قدیم دِنون سے هي سو اُسکے موافق جو پیسا دینا ضرور
هي وُه خِراج گذاري کیٔے لیے هم حاضر هین

غرض اسیطرح سوال و جواب دو نو طرف سے هوتي
تهے لیکن امراے بادشاهي کو اِس دعوے پر کوئي دلیلِ

و حُجت مضبوط نہ تھي اِس صورتمين لارد کليف خيرخواہ کُمپني کا تھا صاحِبانِ کُمپني کي مصلحت سيہ خط شاہِ عالم بادشاہ کا حضُور مين شاہِ وِلايت کيہ دينا مناسب نهين جانيا کيونکہ وُہ خط اگر ويسے وقت بادشاہ کو پهُنچتا تو بادشاهي ارکانِ دولت کے دعوي کو مدد ديتا

کپتن س مُجھہ کو تين چار برس ولايت مين رکھنے کے واسطے بهُت کوشش کيا ليکن مين قبول نهين کيا اور مين وطن کي جُدائي اور دوستان کے بچھرنے سے ايسا غمگين تھا کہ يہہ کُچھہ دولت و فراغت کو پروا نهين کيا الغرض کپتن س مُجھہکو م صاحب جو سابق مير مُنشي کلکتے مين تھا اوسکے حواليہ کرکر رخصت کيا

سن يکهزار اور ايک سو اسّي پر تينِ هجري اور مهينے مين کاتک کيے بنگالے کو پِھر آيا اور سب دِنان ولايت کے سفر کيے دو سال نو مهينے تھے

بفضل رب العالمین یہہ عاصي سفر ولایت کا
کیا اور سیر و سفر سے بُہت فایدہ پایا الغرض سلامتي
سے اور بیے نُقصان کِسي چیز کے اپنے وطن کو پہُنچا
اور وطن کو پہُنچنے سے درگاہِ الٰہي مین شُکر و سِپاس
بجالایا

# ERRATA.

[t is requested that the Student will make the corrections before commencing the Hindoostanee Translation.]

| age. | Line. | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ١ | ٦ | *Read* | عظام | *for* | غطام |
| - | ٩ | - | آبخور | - | آنجور |
| ٢ | ٢ | - | جانبے | - | حانبے |
| - | ٧٠ | - | نوشتخواند | - | نوسنحواند |
| - | ٨ | - | پُهنچاکر | - | پُهچاکر |
| ٣ | - | - | اسپے | - | اشپے |
| ٤ | ٢ | - | نکیبے | - | نکیري |
| - | ١١ | - | پُهنچیگا | - | پُهچیگا |
| ٥ | ٤ | - | جمع | - | حمع |
| ٦ | ٦ | - | کیونکہ | - | کیونکر |
| ٧ | ١٢ | - | خواهشِ | - | جواهسِ |
| - | ١٥ | - | مهینے | - | مهنیے |
| ٨ | ١٣ | - | ایک | - | اک |
| ٩ | ١٤ | - | جهاز | - | جهار |
| - | ١٥ | - | گوره | - | کوره |
| - | ١٦ | - | کهینچکر | - | کیهنچکر |
| ١٦ | ٢ | - | بهیده | - | نهیده |
| ١٨ | - | - | جزیري | - | حزیري |
| ٢٠ | ١٢ | - | پهُنچے | - | پُنچے |
| ٢٣ | ١١ | - | خاصبیت | - | جاصیت |
| ٢٤ | - | - | چهاتے | - | جهاتے |
| ٢٥ | ١ | - | کے | - | کیا |
| ٢٧ | ٤ | - | پنجري | - | یِنجري |

| Page. | Line. | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ٣٠ | ١ | *Read* | خانون | *for* | جانون |
| ٣٠ | ١٣ | - | عِزت | - | غِزت |
| ٣١ | ٢ | - | شهر | - | شهه |
| ٣٢ | ٩ | - | بیچ | - | بیچ |
| ٥٠ | ١٦ | - | کهرا | - | گهرا |
| ٥٣ | ١ | - | گاتے | - | کاتے |
| ٦٥ | ٤ | - | بند | - | نبد |
| ٧٣ | ١٤ | - | ننگا | - | تنگا |
| ٧٦ | ٣ | - | جاتا | - | حاتا |
| - | ٤ | - | ضرور | - | خرور |
| ٨٢ | ٢ | - | حضرت | - | حضرن |
| ٨٧ | ٨ | - | یهود | - | بهود |
| ٩٢ | ١ | - | کریگا | - | کریگن |
| ٩٨ | - | - | مرتبہ | - | مرتبر |
| ١٠٠ | ١٣ | - | جب | - | خبب |
| ١٠٤ | ٢ | - | کهینچے | - | کهنچے |
| ١٠٨ | ١٣ | - | ضیافت | - | ضیاقت |
| ١١٨ | ٢ | - | فوج | - | فرج |
| ١١٩ | ٣ | - | کهینچے | - | کهنچے |
| ١٤٢ | ١٦ | - | زانیه | - | زانبه |
| ١٥٢ | ٧ | - | تجویز | - | تهویز |
| ١٥٧ | ١ | - | ١٥٣ | - | ١٥٧ |
| ١٦٢ | ١٤ | - | بنانیے | - | نباتیے |

شگرف نامه ولایت

---

# HIGURF NAMAH I VELAËT,

OR

**Excellent Intelligence concerning Europe;**

BEING THE

## TRAVELS

OF

## MIRZA ITESA MODEEN,

IN

GREAT BRITAIN AND FRANCE.

RANSLATED FROM THE ORIGINAL PERSIAN MANUSCRIPT INTO HINDOOSTANEE, WITH AN ENGLISH VERSION AND NOTES,

BY

JAMES EDWARD ALEXANDER, Esq.,

LIEUT., LATE H.M. 13th LIGHT DRAGOONS,

*And Adjutant of the Body Guard of the Honourable the Governor of Fort St. George, &c.*
*Author of Travels in Ava, Persia, and Turkey.*

WITH A PORTRAIT OF THE MIRZA.

---

LONDON:
PRINTED FOR PARBURY, ALLEN, AND CO.
LEADENHALL STREET.

MDCCCXXVII.

MOST RESPECTFULLY DEDICATED

TO

HIS EXCELLENCY MAJOR-GENERAL

SIR THOMAS MUNRO, Bart. & K.C.B.,

GOVERNOR OF MADRAS,

&c. &c. &c.

BY HIS GRATEFUL AND OBEDIENT SERVANT,

THE TRANSLATOR.

THE

# TRANSLATOR'S PREFACE.

When I first commenced the translation of the original Persian manuscript of the Shugurf Namah into the language of the Decan, I had not the most distant intention of ever submitting my lucubrations to the public: the only object I had in view was, to furnish myself with a useful occupation during my leisure hours; for

"Literato otio quid dulcius?"

However, during the progress of my labours, I was led to believe that many of the details would be found not uninteresting, not merely to those versed in Oriental lore, but also to the general reader, when clothed in an English dress.—But my principal intention in publishing is to furnish a work to the Hindoostanee

tyro,

tyro, which, from the interest I trust it will excite, as exhibiting the impressions made on a native of Hindoostan by the manners, customs, and superior civilization of the inhabitants of Europe, will, I confidently hope, induce him to prosecute his studies in that most useful language, the acquirement of which is so indispensably necessary for those who mean to sojourn in our Eastern possessions.

I do not pretend to be deeply skilled either in Persian or Hindoostanee. To the former of these languages I have not had leisure to pay the attention that it deserves, it is probable therefore that a very slender critic may easily discover many subjects for animadversion in these pages. However, I trust that liberal allowance will be made for the errors that may be observed in the performance of a minor, and that my motives, at least, may meet with approbation. I have neither been excited by a hope of gain nor animated by the prospect of applause: my only stimulus in putting forth these translations was a hope of being useful.

There are now, I believe, only two copies of

of the Persian manuscript extant,* and the spirit of the author, Itesa Modeen, "the wanderer over the face of the earth," hath long quitted its clayey tenement. Doubts may arise in the minds of many regarding the authenticity of the work, but, I trust they will quickly vanish upon perusal. The language employed, the similies made use of, and the general reasoning, will immediately convince any person at all acquainted with the manners and habits of orientals, that the work is any thing but spurious, and that it could not have been compiled by any other than a native of the East. Besides, I have made particular inquiries of some of the relations of those gentlemen mentioned in the work, regarding the author, and I have been assured that they are aware of his having travelled to Europe in company with Captain S. (whose name I am prevented from giving, from a fear of hurting the feelings of near

* The one which fell into the hands of the translator was purchased by his Moonshee from the head servant of the son of Captain S. (under whose charge Itesa Modeen went to Europe), after his master's decease.

near relatives of his, now holding high official situations in this country, as the author touches on some domestic occurrences): they also state, that they had heard that he wrote an account of his travels, though they had never seen it.

The year in which the author undertook the voyage to Europe (1765), was one of peculiar interest to the Honourable Company, being that in which the famous treaty of Ilhabâd was concluded, by which Lord Clive obtained from that ill-advised and unfortunate monarch, the Emperor Shah Alum, the commission of Diwany, for the countries of Bengal, Behar, and Orissa. Those historians who have treated on Indian affairs state, "that this important "business (the acquisition of the Diwany) was "settled without hesitation or argument, as "easily as the purchase of an ass or any other "animal, without Envoys or reference either "to the King of England or to the Company." Now the author's mission to England was solely owing to a reference made by Shah Alum to his Britannic Majesty, regarding a protecting force to be stationed at Ilhabad; therefore this

this work may be found interesting, not only from the relation of the author's adventures, but also as disclosing some curious particulars in the secret history of the Company's affairs.

It now only remains to take some notice of the Hindoostanee and English translations.—It would seem absurd if I (myself a mere tyro) were to endeavour to point out the benefits to be derived from studying Hindoostanee, the grand popular dialect of India, a knowledge of which is the *sine quâ non* to preferment in our Eastern dominions. The voluminous and excellent works of that master-pioneer of Oriental literature, Dr. B. Gilchrist, will sufficiently make manifest the great importance which is now deservedly attached to the more general acquirement of this language. The following Hindoostanee translation is an attempt at the common dialect used under the Madras presidency: the style, I trust, will be found to be extremely simple, and tolerably free from the foreign aids of Persian erudition.

I should be guilty of injustice, were I not to acknowledge the great assistance I derived

in the completion of the above, from my Moonshee, Shumsher Khan, who was formerly in the employ of that distinguished linguist, diplomatist, and soldier, Sir John Malcolm. Simply to state the fact of his having been in the service of that officer, is sufficient to mark him out as an able scholar, without any further encomium of mine.

In the English version, I have not tied myself down to the literal translation of every individual word of the Hindoostanee: far from it; for to have done so would have defeated one of the chief intentions of the undertaking. I have merely endeavoured to give the Author's meaning. If I had done otherwise and rendered a literal version, of what use would putting forth the Hindoostanee have been to the beginner? He would never have troubled himself with applying to his Dictionary, so as to impress more firmly on his memory the meaning of the words which had puzzled him; he would only have turned to the English translation for the solution of his difficulties.

Now the present free translation, by giving the

